ہدیہ

والشمس والقمر بحسبان

الحمد للہ تعالیٰ رسالہ مبارکہ

# الجواہر واليواقيت في علم التوقيت

معروف بہ

# توضیح التوقیت

مصنفہ

فاضل جلیل عالم نبیل جامع علوم عقلیہ ونقلیہ حضرت ملک العلماء مولانا مولوی محمد ظفر الدین صاحب

قادری رضوی سینیر مدرس مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ دامت برکاتہم

طابع:- مولنا ظفر الدین احمد نعیمی

باہتمام محمد ظہور نعیمی عفی عنہ عقب لال مسجد مرادآباد

اہلسنت برقی پریس مرادآباد میں زیور طبع سے آراستہ ہوا

بار اول [illegible] جلد | یکم جمادی [illegible] | قیمت [illegible]

ملنے کا پتہ - کتب خانہ نعیمیہ عقب لال مسجد مرادآباد

# فہرست تصنیفات حضرت ملک العلماء، فاضل بہار دام ظلہ

| نمبر شمار | نام کتاب | تصنیف | فن | نمبر شمار | نام کتاب | تصنیف | فن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ظفر الدین الجید | سنہ ۱۳۲۳ھ | مناظرہ | ۲۵ | وافیہ | سنہ ۱۳۳۵ھ | نحو |
| ۲ | الحسام المسلول علی منکر علم الرسول | ״ | ״ | ۲۶ | تقریب | ״ | منطق |
| ۳ | مواہب ارواح القدس لکشف حکم العرس | سنہ ۱۳۲۴ھ | فقہ | ۲۷ | تذہیب | ״ | فلسفہ |
| ۴ | مبین الہدیٰ فی نفی امکان مثل المصطفیٰ | ״ | فضائل | ۲۸ | القصر المبنی علی بناء المبنی | سنہ ۱۳۳۶ھ | نحو |
| ۵ | التعلیق الضروری علی القدوری | سنہ ۱۳۲۵ھ | فقہ | ۲۹ | تحفۃ الاحباب فی فتح الکوۃ والباب | ״ | فقہ |
| ۶ | اعلام الساجد بصرف جلود الاضحیۃ الی المساجد | ״ | ״ | ۳۰ | نظم المبانی فی حروف المعانی | ״ | نحو |
| ۷ | بسط الراحۃ فی الحظر والاباحۃ | سنہ ۱۳۲۶ھ | ״ | ۳۱ | تحفۃ الاحبار فی احوال الاخیار | سنہ ۱۳۳۷ھ | مناقب |
| ۸ | فیض الرضوی فی تکمیل الحموی | ״ | ״ | ۳۲ | الاکسیر فی علم التکسیر | ״ | تکسیر |
| ۹ | شکست سفاہت | ״ | مناظرہ | ۳۳ | سرور المحزون فی البصر عن نور العیون | سنہ ۱۳۳۸ھ | اخلاق |
| ۱۰ | المجمل المعدد لتصنیفات المجدد | سنہ ۱۳۲۷ھ | تاریخ | ۳۴ | ہادی الہداۃ لترک الموالات | سنہ ۱۳۳۹ھ | فقہ |
| ۱۱ | سجم الکشرہ علی الکلاب الممطرہ | سنہ ۱۳۲۸ھ | مناظرہ | ۳۵ | الاصلاح لاغلاط الایضاح | ״ | ״ |
| ۱۲ | النبراس لدفع ظلام المنہاس | سنہ ۱۳۲۹ھ | ״ | ۳۶ | مسلم الافلاک | سنہ ۱۳۴۰ھ | ہیئات |
| ۱۳ | توضیح التوقیت | سنہ ۱۳۳۰ھ | توقیت | ۳۷ | اعلام الاعلام باحوال العرب قبل الاسلام | سنہ ۱۳۴۱ھ | تاریخ |
| ۱۴ | التعلیق المغنی عن شرح المغنی | سنہ ۱۳۳۱ھ | نحو | ۳۸ | نہایۃ المنتہی شرح ہدایۃ المبتدی | سنہ ۱۳۴۳ھ | فقہ |
| ۱۵ | رفع الخلاف من بین الاحناف | سنہ ۱۳۳۲ھ | مناظرہ | ۳۹ | الافادات الرضویہ | سنہ ۱۳۴۴ھ | اصول حدیث |
| ۱۶ | نزول السکینہ باسانید الاجازات المتینہ | سنہ ۱۳۳۳ھ | حدیث | ۴۰ | جامع الرضوی معروف بہ صحیح البہاری | سنہ ۱۳۴۵ھ | حدیث |
| ۱۷ | خیر السلوک فی نسب الملوک | ״ | تاریخ | ۴۱ | ازدواج الایامی | سنہ ۱۳۴۶ھ | فقہ |
| ۱۸ | جواہر البیان فی ترجمۃ الخیرات الحسان | ״ | ״ | ۴۲ | دلچسپ مکالمہ | سنہ ۱۳۴۷ھ | نصائح |
| ۱۹ | القول الاظہر فی الاذان بین یدی المنبر | ״ | فقہ | ۴۳ | تسہیل الوصول الی علم الاصول | سنہ ۱۳۴۸ھ | اصول فقہ |
| ۲۰ | گنجینۂ مناظرہ | سنہ ۱۳۳۴ھ | مناظرہ | ۴۴ | نافع البشر فی فتاوی ظفر | سنہ ۱۳۴۹ھ | فقہ |
| ۲۱ | کشف المستور عن مناظرۃ رامپور | ״ | ״ | ۴۵ | نصرۃ الاصحاب باقسام ایصال الثواب | سنہ ۱۳۵۴ھ | ״ |
| ۲۲ | موذن الاوقات | سنہ ۱۳۳۵ھ | توقیت | ۴۶ | الانوار اللامعۃ من الشمس البازغۃ | سنہ ۱۳۵۵ھ | فلسفہ |
| ۲۳ | بدر الاسلام لمیقات کل الصلاۃ والصیام دائم | ״ | ״ | ۴۷ | تنویر السراج فی بیان المعراج | سنہ ۱۳۵۶ھ | سیرت |
| ۲۴ | حاشیہ | ״ | صرف | ۴۸ | القول التامہ فی اجوبۃ الامور العامہ | سنہ ۱۳۵۷ھ | کلام |

محمد ظفر الدین احمد آرزو رضوی، ظفر منزل، محلہ شاہ گنج، ڈاکخانہ مہندرو، پٹنہ

# تہدیہ

اگرچہ کتابوں کا تہدیہ عام طور پر والیان ملک مدرسائے عظام اور دنیوی حیثیت سے مقتدر حضرات کے نام ہوا کرتا ہے مگر میں اپنی اس کتاب الجواہر والیواقیت فی علم التوقیت معروف بہ توضیح التوقیت کو دینی خدمتوں، مذہبی حمایتوں کی وجہ مخلص صمیم صدر الافاضل استاد العلما مولانا مولوی حافظ حاجی حکیم سید محمد نعیم الدین صاحب بانی جامعہ نعیمیہ مراد آباد دام باقبالہ والقابہ کے نام نامی سے معنون کرنا دلی مسرت کا موجب سمجھتا ہوں۔ ع گر قبول افتد زہے عز و شرف

محمد ظفر الدین قادری رضوی غفرلہ

۱۲ر رمضان المبارک سنہ ۱۳۶۰ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ ربّ محمد صلی علیہ وسلّما

تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل فیھا سراجا وقمرا منیرا ۝
وافضل الصلوٰۃ واکمل السلام علی من ارسلہ شاھدا ومبشرا ونذیرا و
داعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا ۝ وعلی آلہ وصحبہ سفینۃ نوح ونجوم الاھتداء
رضی اللہ تعالی عنھم اجمعین آمین الٰہ الحق آمین **اما بعد**

**ہیأت وتوقیت** یہ دونوں علم جس درجہ کارآمد اور مسلمانوں خصوصاً علماء کے لیے جس قدر ضروری ہیں افسوس ہے کہ مسلمانوں خصوصاً عربی خوانوں نے اس سے بہت زیادہ استغنا سے کام لیا یہ وہی مبارک علم ہے جسکے جاننے سے خداوند عالم کی معرفت بروجہ کمال پیدا ہوتی ہے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں من لم یعرف الھیئۃ والتشریح فھو عنین فی معرفۃ اللہ تعالیٰ جو شخص ہیأت وتشریح نہیں جانتا وہ اللہ کی معرفت میں نامرد ہے یہ وہی علم ہے جسکے جاننے والے کی خود رب العزت جل جلالہ نے تعریف کی قرآن مجید میں انہیں اولو الالباب فرمایا۔ ان فی خلق السموات والارض واختلاف اللیل والنھار لآیات لاولی الالباب الذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبھم ویتفکرون فی خلق السموات والارض ربنا ما خلقت ھذا باطلا ۝ بے شک آسمانوں اور زمین کی پیدا کرنے اور رات دن کے تبدیلیوں میں عقلمندوں کے لیے نشانیاں ہیں جو لوگ اللہ کو یاد کرتے ہیں کھڑے اور بیٹھے اور کروٹ پر لیٹے اور آسمان وزمین کی پیدائش میں غور کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ خداوندا تو نے انکو بیکار پیدا نہ فرمایا یہ وہ علم ہے کہ نماز کی صحت روزہ کی درستی اسی پر موقوف ہے یہ وہ علم ہے کہ مسائل نکاح وطلاق میں اس کی ضرورت ہے احکام فرائض میں اس کی حاجت ہے حج کے راستہ میں اس کی طرف محتاجی۔ کیا بغیر اس علم کے اس دور تمدن وترقی میں کہ نظم اوقات ساعت سے ہوتا ہے کسی شخص کو اوقات نماز کی تمیز ابتدا وانتہا اوقات صوم وصلاۃ کی معرفت بغیر اس علم کے ممکن ہے

کیا بغیر اس علم کے صحیح سمت قبلہ کا علم ہو سکتا ہے ہرگز نہیں اگرچہ مسجدوں کی عمارتیں ایک حد تک اس ضرورت سے لوگوں کو سبکدوش کر سکتی ہیں مگر مسجد بنانے کے لیے تو اس فن کا جاننا ضروری ہے ورنہ صحیح سمت قبلہ کو نہ ہونگی جیسا کہ بانکی پور پٹنہ کی بعض مسجدیں بالکل خلاف سمت قبلہ بنی ہوئی ہیں مسجدوں کو جانچنے کے لئے بھی اس علم کی ضرورت ہوئی۔ کیا سفر حج میں کوئی شخص بغیر اس فن کی مدد کے سب نمازیں صحیح سمت پر پڑھ سکتا ہے عام لوگوں کا خیال ہے کہ مکہ معظمہ ہندوستان سے پچھم ہے اوسی طرف جہاز جا رہا ہے وہی سمت قبلہ ہے حالانکہ ایسا نہیں جو جہاز بمبئی سے جدہ جاتا ہے دکھن مڑتا ہوا پچھم طرف جاتا یہاں تک کہ محاذات مکہ معظمہ سے اور آگے نکل جاتا تب جدہ میں آکر ٹھہرتا ہے جہاں سمت قبلہ بالکل مشرق طرف ہوتا ہے اور جو جہاز بمبئی سے کراچی ہو کر جدہ جاتا ہے بمبئی سے اوترتا پھر دکھن طرف ہوتا ہوا جدہ پہونچتا ہے تو بمبئی سے چھوٹتے وقت سمت قبلہ پچھم ہی اور جدہ پہونچ کر یورپ طرف راستہ میں نصف دور قطع کرنا پڑتا ہے غیر ہیأت داں کیا بتا سکتا ہے کہ کس دن کتنا انحراف کرنا ہوگا اور کہاں پر کونسی جانب مڑنا ہوگا کیا صرف قطب نما رکھ لینا کافی ہوگا وہ تو صرف سمت کو بتائیگا مگر آج کس قدر انحراف کی ضرورت ہے کل کس قدر بغیر ہیأت و توقیت جانے نہیں معلوم ہو سکتا۔ کیا کوئی شخص بغیر اس علم کے صحیح منتہائے سحری ضحوۂ کبریٰ غروب آفتاب جن تین وقتوں کی روزہ میں حاجت ہوتی ہے بتا سکتا ہے کیا کوئی شخص بغیر ہیأت جانے ہوئے صبح صادق طلوع شمس نصف النہار ایک مثل دو مثل غروب شمس غروب شفق جن کی ضرورت نمازوں میں ہوتی ہے بتا سکتا ہے کیا کسی شخص سے یہ سوال ہو کہ ہندہ کا انتقال فلاں شہر میں طلوع آفتاب کے وقت ہوا اور اوسکے شوہر نے دوسرے شہر میں اس کی حقیقی بہن سے طلوع آفتاب کے اوسی دن نکاح کیا تو یہ نکاح ہوا یا نہیں یا ہندہ حاملہ کو اوسکے شوہر نے کسی شہر طلوع آفتاب کے وقت طلاق دی اور ہندہ دوسرے شہر میں طلوع آفتاب کے وقت لڑکا جنی تو عدت منقضی ہوئی یا نہیں یا زید کا انتقال ایک شہر میں طلوع آفتاب کے وقت ہوا اور اوس کے بیٹے نے دوسرے شہر میں طلوع آفتاب کے وقت انتقال کیا تو کسکا ترکہ کسکو ملیگا یا دونوں غرقی و ہدمی کی طرح سمجھے جائنگے پھر ان دونوں شہروں میں تفاوت اگر فقط طول میں ہے یا فقط عرض میں یا طول و عرض دونوں میں تفاوت ہے تو اس نکاح و طلاق و عدت و ترکہ کے حکم میں کیا فرق ہوگا۔ نیز اگر یہی سب صورتیں غروب شمس کے وقت ہوں تو کس صورت میں کیا حکم ہوگا اور اگر نصف النہار کے وقت واقع ہوں

تو اسکا کیا حکم ہوگا پھر اگر زائد العرض بلد میں نکاح وطلاق اور باپ کی موت واقع ہو تو کیا حکم ہوگا اور ناقص العرض شہر میں ہونے سے کیا فرق پڑیگا نیز اگر یہی سب صورتیں دو شہروں میں مثلاً چھ بجے واقع ہوئیں تو اگر دو شہروں کا وقت کیاس ٹائم سے ہے تو کیا حکم ہوگا لوکل ٹائم ہے تو کیا فرق ہوگا اور ریلوے ٹائم ہونے کی صورت میں مسئلہ کا کیا جواب ہوگا اور اگر ان دو شہروں میں اوقات مختلف رائج ہیں ایک میں لوکل ٹائم دوسرے میں ریلوے یا کیاس ٹائم تو مسئلہ پر اسکا کیا اثر پڑیگا پھر اگر تعدیل الایام زائد متزائد یا زائد متناقص ہے تو کیا حکم ہوگا اور اگر ناقص متزائد یا ناقص متناقص ہے تو کیا جواب ہوگا کیا کوئی شخص ان مسائل اور اسی قسم کے دیگر مسائل فقہیہ جنکا تعلق وقت سے ہے بغیر ہیأت اور توقیت جانے صحیح وتشفی بخش جواب دے سکتا ہے ہرگز نہیں۔ اگرچہ میری یہ غرض نہیں کہ جو لوگ ہیأت و توقیت سے واقف نہیں اُن کی نمازیں صحیح نہیں ہوتیں انکار روزہ مطلقاً اکارت جاتا ہے۔ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ ریل کے سفر کرنیوالوں میں کتنے ہزار کیا لاکھوں مسافر ایسے ہوتے ہیں جو ٹائم ٹیبل نہیں رکھتے یا اونکو اسکا علم نہیں پھر کیا انہیں گاڑیاں نہیں ملتیں وہ لوگ سفر کرکے منزل مقصود کو نہیں پہونچتے انہیں گاڑیاں بھی ملتی ہیں وہ سفر بھی کرتے ہیں وہ منزل مقصود کو بھی پہونچتے ہیں مگر انکے سفر کی جو شان ہوتی ہے واقف کار سے پوشیدہ نہیں میں اوس واقعہ کو نہیں بھول سکتا کہ زمانہ طالب علمی میں مکان سے بریلی شریف جا رہا تھا مغل سرائے جنکشن پر ایسٹ انڈین ریلوے E.I.R سے اوترکر اودھ روہیلکھنڈ ریلوے O.R.R کے انتظار میں کئی گھنٹے مسافرخانہ میں ٹھہرنا ہوا وہاں دس پندرہ مغلے غازی آباد جانے کے انتظار میں بیٹھے تھے جہاں ٹن ٹن کی آواز ہوئی بیچارے سارا بستارہ بیٹھ پر لادکر چلے تھوڑی دیر کے بعد واپس آئے کہ مال گاڑی تھی ہیں منٹ نہیں گزرے ہونگے کہ پھر ٹن ٹن شروع ہوا۔ لوگ پھر سارا سامان سنبھال کر چلدیے تھوڑی دیر کے بعد ناکام واپس آئے کہ یہ گاڑی کلکتہ جاتی ہے آدھ گھنٹے کے بعد پھر ٹن ٹن کی آواز کانوں میں آئی اور سبھوں نے گٹھرا اٹھایا پھر واپس ہوئے اور کہا کہ یہ گاڑی گیا جاتی ہے جب چار پانچ دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ یہ سب بیچارے جاتے اور مفت میں حیران ہوکر واپس آتے تب میں نے پوچھا کہ آپ لوگ کہاں جائینگے بولے غازی آباد میں نے ٹائم ٹیبل دیکھکر وقت بتایا کہ آپ کو چھ بجے صبح گاڑی ملے گی بعینہ یہی حال ہیأت و توقیت سے ناواقفوں

کا ہے لطیفہ) اس سفر کا ۳۴۳ بھی نہیں بھول سکتا بریلی شریف جانے کا جو ٹکٹ میں نے لیا تھا وہ ۳۴۳ کا مجموعہ تھا اوس ٹکٹ کا نمبر ۳۴۳ تھا مغل سرائے سے بریلی شریف کا فصل ۳۴۳ میل ہے اوس وقت تھرڈ کلاس کا ریلوے محصول ۳۰۴ ہو تین روپیہ چار آنہ تین پائی تھا اتفاق وقت کہ اوس ٹکٹ کی خریداری ۳-۴-۳ کو ہوئی تھی یعنی تیسری تاریخ چوتھا مہینہ تیسرا سن تھا یعنی ۳ اپریل سنہ ۱۹۰۳ کا یہ واقعہ ہے۔ الغرض جب یہ فن اس درجہ مہتم بالشان اور کارآمد ہے کہ عبادات و معاملات سب میں اس کی ضرورت ہے حیات اور بعد الممات ہر وقت اس کی حاجت پھر اس سے غفلت کس قدر افسوس و حسرت کی بات ہے۔ اسی ضرورت کو محسوس کرکے میں نے چاہا کہ بعون اللہ العلیم ایک مستقل رسالہ اُردو عام فہم زبان میں لکھوں جس میں اوقات صوم و صلوات کے اصل قاعدے جو اعلیحضرت قدس سرہ العزیز نے لکھوائے ہیں تحریر کروں لیکن باوجود اردو زبان ہونے کے علمی اصطلاحات کے وجہ سے اوسکا سمجھنا ہر شخص کو آسان نہیں اس لیے جسقدر مشکل و مغلق الفاظ ہیں سب کی توضیح و تشریح کر دی جائے تاکہ کسی کو سمجھنے میں وقت نہ ہو پھر ہر قاعدہ کو مثال دیکر واضح سے واضح تر کر دیا جائے تاکہ اگر کوئی شخص اس فن کو سیکھنا چاہے بے مدد استاد کے قواعد سمجھ لے اور مثال کو دیکھ دیکھ کر مشق کر سکے۔ نیز اس کے لیے جن جداول کی ضرورت پڑتی ہے اونکو بھی موقع موقع لکھ دیا جائے کہ پھر کسی دوسری کتاب کی حاجت نہ پڑے اس کتاب کے بعد نہ ناٹیکل المناک کے ہر سال منگوانے کی ضرورت باقی رہے گی۔ نہ جداول اوقات کی حاجت فقط میتھ میٹکل ٹیبلز لوگارتھمس چیمبر صاحب یا کوئی دوسری کتاب جس میں جیب جیب التمام ظل ظل التمام سہم سہم التمام کی جدولیں دی ہوئی ہوں اور انڈکس میپ یا بڑا اطلس جسکے اخیر میں مشہور مشہور جگہوں کا طول و عرض دیا ہوا رہتا ہے ان دو کتاب کے سوا اوقات نکالنے کے لیے پھر کسی تیسری کتاب کی ضرورت باقی نہیں رکھی ہے۔

# نصف النہار

دوائر عشرہ مشہورہ علم ہیأت سے ساتواں دائرہ نصف النہار ہے آفتاب جب اس دائرہ پر آتا ہے تو غایت ارتفاع کو پہونچتا ہے یہ دائرہ عرض تسعین (قطب شمالی) کے سوا بقیہ افاق میں فلک کے نصف شرقی و نصف غربی کے درمیان واسطہ ہوتا ہے یعنی آسمان کو دو حصے کردیتا

ہے ایک شرقی دوسرا غربی اور قطبین معدل النہار یعنی نقطہ شمال وجنوب و قطبین نافی یعنی سمت الراس والقدم پر ہوکر گزرتا ہے اور جو خط مستقیم کہ نقطہ شمال وجنوب کے درمیان واقع ہوا سے خط زوال کہتے ہیں اس لیے کہ اس خط پر پہونچکر آفتاب غایت ارتفاع کو پہونچکر ڈھلتا ہے اسی کو نصف النہار بھی کہتے کہ جب آفتاب اس پر پہونچتا ہے دن دو برابر حصوں میں منقسم ہوجاتا ہے اس دائرہ کی سب سے چھوٹی قوس جو معدل النہار اور قطب افق کے درمیان یا دائرہ افق اور قطب معدل کے درمیان واقع ہے۔ اوسکو عرض البلد کہتے ہیں یہی قوس طول البلد کے ساتھ مواضع ومواقع کے تعیین میں کام آتی ہے۔ دائرہ نصف النہار سے ظہر کی ابتدا معلوم کی جاتی ہے جب آفتاب اس دائرہ پر پہونچتا ہے اسکے متصل ہی ظہر کا وقت شروع ہوتا ہے دھوپ گھڑی میں یہی وقت ۱۲ بجے کا ہوتا ہے اسی لیے عام طور پر مشہور ہے کہ ظہر کا وقت ٹھیک ۱۲ بجے ہوتا ہے نہ قبل نہ بعد یہ دھوپ گھڑی سے ضرور صحیح ہے اس لیے کہ دھوپ گھڑی میں ٹھیک نصف النہار ہی کے وقت ۱۲ بجتا ہے اور وہی وقت زوال اور ابتدا ظہر ہے مگر ان مروجہ گھڑیوں کلاک اور جیبی سے ہرگز درست نہیں انمیں تعدیل الایام بڑہانے یا گھٹانے کی ضرورت ہوتی ہے اور سالتمام میں صرف چار دن ۱۵ اپریل ۱۵ جون یکم ستمبر ۲۵ دسمبر ایسی تاریخیں ہیں کہ انمیں تعدیل الایام منتفی ہوتی ہے اور دھوپ گھڑی اور مروجہ گھڑیوں کے اوقات ایک ہوتے ہیں اور بقیہ دنوں میں کچھ منٹ سکنڈ بڑہانے کی ضرورت پڑتی ہے اور کبھی گھٹانے کی حاجت ہوتی ہے اسی وجہ سے ظہر کا وقت کبھی ۱۲ بجے سے قبل ہوگا اور کبھی بعد اور ان چار دنوں میں ٹھیک ۱۲ بجے۔ تعدیل الایام کی جدول ناٹیکل المنک میں ہر مہینہ کے پانچویں کالم میں اکویشن آف دی ٹائم اپرنٹ مین کی سرخی سے ہر روز کی مع تفاضل لکھی ہوئی ہوتی ہے میں نے اس کتاب میں مفصل درج کردیا ہے تاکہ ہر سال ناٹیکل المنک کی ضرورت اور محتاجی نہ رہے اوس جدول سے معلوم ہوگا کہ کس مہینہ کس تاریخ میں کتنے منٹ سکنڈ بڑھائے جائینگے اور کس تاریخ میں کسقدر گھٹانے کی ضرورت ہوگی۔ نیز وہ چار دن برابری کے اوسوقت ہیں جب وقت بلدی لیا جاسکے جسے لوکل ٹائم کہتے ہیں ورنہ ریلوے وقت سے اور پردہ پڑیگا۔ اور نیا تفرقہ پیدا ہوگا ریلوے وقت ہی کا یہ اثر ہے کہ مونگیر سے یورپ جسقدر آبادی ہے انمیں کبھی ایک دن بھی ۱۲ بجے نصف النہار نہیں ہوتا ہمیشہ ۱۲ بجے سے قبل ہوا کرتا ہے اور علی گڑہ سے پچھم جسقدر دیار وامصار ہیں اون سب

جگہ ہمیشہ ۱۲ بجے کے بعد نصف النہار ہوتا ہے کبھی ۱۲ بجے بھی نہیں قبل ہوتا تو کجا اور ان دونوں شہروں کے درمیان جسقدر آبادی ہیں اینمیں کبھی قبل ہوتا ہے کبھی بعد کبھی ٹھیک ۱۲ بجے مگر ٹھیک ۱۲ بجے والے ہر جگہ وہی چاروں دن نہیں جنکا بیان اوپر ہوا بلکہ ہر جگہ الگ الگ دن برابری کے ہیں بلکہ ہر جگہ چار ہی دن برابری کے بھی نہیں کہیں ایک کہیں دو کہیں تین دن ہی ایسے ہیں کہ ٹھیک ۱۲ بجے نصف النہار ہوگا جسکے وجوہ آیندہ بیانات سے معلوم ہونگے۔

نصف النہار معلوم کرنے کے دو طریقے ہیں ایک عملی دوسرا علمی۔ عملی طریقے بھی متعدد ہیں مگر ان سب میں آسان دائرہ ہندیہ کے ذریعہ اوس کی شناخت ہے دائرہ ہندیہ ہندوستانی ایجاد ہے اور عام طور پر مشہور و مقبول دیار و امصار ہے اسی وجہ سے اسکا نام دائرہ ہندیہ رکھا گیا دائرہ ہندیہ بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ پہلے کسی آلہ کے ذریعہ ایک فٹ مربع زمین کی سطح مستوی کرلیں کہ اگر کوئی لڑھکنے والی چیز رکھی جائے تو ایک جگہ رہ جائے کسی طرف نہ گرے زمین برابر کرلینے کے بعد اوسپر ایک دائرہ کھینچیں اور مرکز پر لوہے یا پیتل یا کسی دھات کا مخروطی شکل کا ایک عمود قائم کرکے چھوڑ دیں مگر یہ خیال رہے کہ وہ عمود بقدر ربع قطر کے ہو نہ اس قدر بڑا کہ سایہ ہمیشہ باہر ہی باہر رہے داخل دائرہ کبھی نہ ہو اور نہ اس قدر چھوٹا کہ سایہ دائرہ کے اندر ہی رہے کبھی باہر نہ واقع ہو۔ تو جب آفتاب طلوع کرے گا ضرور اس مقیاس کا سایہ بہت بڑا اور باہر دائرہ کے پچھم طرف پڑے گا پھر جیسے جیسے آفتاب بلند ہوتا جائیگا سایہ گھٹتا ہوا اوتر طرف آئے گا یہاں تک کہ دائرہ کے اندر آجائے تو جس نقطہ پر ہوکر سایہ اندر آئے اسپر ایک نشان بنا دیں اور اوسکا نام مدخل الظل رکھیں اور ہم آسانی کے لیے اوسکو ن سے تعبیر کرتے ہیں پھر یہ برابر چھوٹا ہوتا رہے گا یہاں تک کہ ٹھیک خط نصف النہار پر آ مرا یکون ہو جائے اس کے بعد پھر بڑھنا شروع ہوگا یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے دائرہ سے باہر ہو جائے اس وقت بھی جس نقطہ سے خارج ہو اوسپر نشان لگا دیں اور اوسکا نام مخرج الظل رکھیں اور ہم آسانی کے لیے اوسکو حرف ح سے یاد کرینگے اوسکے بعد نقاط ح ن کو ملا کر خط ح ن ملالیں پھر ح کو مرکز مانکر ن کی دوری پر ایک دائرہ کھینچیں اوس کے بعد ن کو مرکز مانکر ح کی دوری پر دوسرا دائرہ کھینچیں جن دو نقطوں پر یہ دونوں دائرے تقاطع کریں ان دونوں

خط ملا دیں اس خط سے اس خط اور قوس کی جو مدخل الظل و مخرج الظل کے درمیان ہے تنصیف
ہوجایے گی یہی خط نصف النہار ہے جب مقیاس کا سایہ اس خط پر منطبق ہو وہی وقت نصف النہار
ہے اوسی وقت آفتاب دائرہ نصف النہار پر آئے گا اوس کے متصل ظہر کا وقت شروع ہوتا ہے
اوس خط پر زاویہ قائمہ بناتا ہوا دوسرا خط کھنچیں اسکا نام خط مشرق و مغرب رکھیں اسی خط کو خط
اعتدال بہی کہتے ہیں۔ اگرچہ یہ عمل ہر روز کر سکتے ہیں مگر بہتر ہے کہ جب آفتاب احد الانقلابین میں ہو
یعنی ۲۱ جون ۲۲ دسمبر کو یہ عمل کیا جائے کہ مدخل الظل و مخرج الظل دونوں وقت مدار شمس واحد
ہوگا اور میل شمس میں اصلا تفاوت نہ ہوگا۔ اور اگر اس عمل کا اتفاق اسدن ہو کہ آفتاب احد الاعتدالین
میں ہو یعنی ۲۱ مارچ ۲۳ ستمبر کو۔ تو طلوع آفتاب کے وقت جو خط استقامت ظل پر نکالا جائے خط
مشرق و مغرب ہوگا اور اس خط پر زاویہ قائمہ بناتا ہوا جو خط عموداً واقع ہو وہ خط نصف النہار ہوگا
اس طرح بہی ابتداء وقت ظہر معلوم کیا جا سکتا ہے مگر ٹھیک طلوع آفتاب کے وقت سایہ اس قدر لمبا
اور مدہم ہوتا ہے کہ تمیز مشکل ہے اس لیے بہتر پہلی ہی صورت ہے دائرہ ہندیہ کی شکل یہ ہے۔




دوسرا طریقہ عملی حسابی ہے اسکا قاعدہ یہ ہے کہ جس مقام کا
نصف النہار حقیقی کا وقت دریافت کرنا ہو مرصد یعنی گرینچ سے فصل طول کو ۴ میں ضرب دیں حاصل
ضرب کے تمام کو مدیر تقسیم کریں حاصل قسمت کو ۵ درجہ اعشاریہ کی طرف تحویل کر کے ۹ تک اس
کی قضاعیف لیں ان قضاعیف کو بلحاظ رفع و اسقاط ۴ درجہ اعشاریہ تک لیکر محفوظ رکھیں کہ ہمیشہ
کے لیے اس بلد کی نصف النہار معلوم کرنیکا مادہ ہوگا۔ اب جس تاریخ کا نصف النہار معلوم کرنا چاہیں
وہ نصف النہار مرصدی لیں جسکے اندر ثانیہ نصف النہار واقع ہے اونکے تفاضل کے ہر ہندسہ کے

مقابل ان تضاعیف مرتبہ سے بقید ضرب یعنی ایک ایک مرتبہ چھوڑ کر اعداد اٹھالیں اور جمع کرلیں اور بعد چھ مرتبہ کے ہمزہ رکھیں اگر اعشاریہ ۶ تضاعیف میں چار اور تعدیل میں دو مرتبہ تک لیا ہے اور حاصل جمع سے بلحاظ رفع واسقاط دو مرتبہ اعشاریہ تک اٹھاکر تعدیل نصف النہار مقدم پر بڑھائیں اگر تعدیل متزائد ہے ورنہ گھٹالیں یہ وقت وسطی بلدی اس دن اس شہر کے نصف النہار کا ہوگا۔ اب اگر دوسرے شہر کے وقت کی طرف محول کرنا چاہیں اس شہر کے فصل و طول کو ٹ میں ضرب دینے سے جو حاصل ہوا ہے اگر بعینہ ہ ث ل یعنی ۵ گھنٹہ ۳۰ منٹ ہے تو یہ وقت بعینہ وقت رائج ہے اور اگر ہ ث ل سے کم ہے تو قدر تفاضل کو بارہ گھنٹے پر بڑھاکر تعدیل الایّام بڑھائیں یا گھٹائیں اور اگر ہ ث ل سے زیادہ ہے تو بارہ گھنٹے سے اتنا گھٹاکر عمل مذکور کریں یہ وقت محول ہوگا۔ مثلاً بریلی شریف طول عط تر یعنی ع سط تر حاصل ضرب نی ۃ ہ ث سر مح تمامہ الی الدمح مسک ث س حاصل قسمتہ علی الدموسہ ل تحویلہ الی الاعشاریہ ۳۹۷۷۶. تضاعیفہ۔

## طریق عمل

ضرب — تفریق — تقسیم

## طریق تحویل الی العشاریہ

[Worked calculations in abjad letter notation]

# طریقہ تضاعیف

| | |
|---|---|
| ا | ۰٫۷۷۹۳ |
| ب | ۱٫۵۵۸۶ |
| ج | ۲٫۳۳۷۹ |
| د | ۳٫۱۱۷۲ |
| ہ | ۳٫۸۹۶۵ |
| و | ۴٫۶۷۵۸ |
| ز | ۵٫۴۵۵۱ |
| ح | ۶٫۲۳۴۴ |
| ط | ۷٫۰۱۳۷ |
| ی | ۷٫۷۹۳۰ |

اب مثلاً ۴ نومبر کا نصف النہار حقیقی کا وقت ریلوے ساعت سے معلوم کرنا چاہتے ہیں گرینچ کے ۳ نومبر اور ۴ نومبر کے درمیان یہ نصف النہار واقع ہوگا، ان دونوں تاریخوں کی تعدیل الایام مرصدی لیا

تعدیل ۳ نومبر ۱۶′ ۲۱٫۹۸″ تفاضل تعدیلیں ۰٫۱۷ ہے اب تضاعیف مرتبہ سے دیکھا کہ
تعدیل ۴ نومبر ۱۶ ۲۱٫۸۱ ان اعداد کے مقابل کون کون ہندسے ہیں ان کو بعید ضرب
اس طرح اٹھایا ۰٫۱۷ حاصل ۰٫۱۳ اس کو تعدیل سابق یعنی ۳ نومبر سے گھٹایا
بازاء ز = ۵۴۵۵۱ اسلیے کہ تعدیل متناقص ہے ۱۶ ۲۱٫۹۸
بازاء ا = ۷۷۹۳۰ ٫۱۳
٫۱۳۲۴۸۱ ۱۶ ۲۱٫۸۵ ہوا ...

اب چونکہ تعدیل ناقص ہے اس لیئے بارہ ۱۲ گھنٹے سے اس کو گھٹایا۔

یہ بلدی وقت نصف النہار کا اس تاریخ میں ہوا

| | ت | م | س | اعشاریہ |
|---|---|---|---|---|
| | ۱۲ | | | |
| | | ۱۶ | ۲۱ | ٫۸۵ |
| | ۱۱ | ۴۳ | ۳۸ | ٫۱۵ |
| + | | ۱۲ | ۱۲ | |
| | ۱۱ | ۵۵ | ۵۰ | ٫۱۵ |

اور ریلوے وقت کیلیے فصل طول ۵ ت مرحج
۵ ل سے بقدر ۱۲ م ۱۲ س کم ہے اس لیے

اب ۴ نومبر کا نصف النہار بہار شریف میں معلوم کرنا ہے مابین التعدیلین ہے ۰۷ء۱۷ جیسا کہ پہلے معلوم ہوا بازاء ۷ = ۵۳۳۶۸ کے ۱۲ء کے بعد ۹ ہے اس لیئے اس کو بعد رفع ۱۳ء۱۲ قرار دیا اس کو بازاء ۱ = ۷۶۲۴۰ — ۱۲۹۶۰۸ء تعدیل سابق سے گھٹانے اور پھر اس کو بارہ گھنٹے سے کم کرنے پر ۱۵ء۳۸ ۴۳ اا لوکل ٹائم بہار شریف کا حاصل ہوا اب چونکہ ریلوے وقت لینا ہے اسلیئے ۱۲ منٹ ۲ اسکنڈ کم کیا ۱۵ء۲۶ ۳۱ اا ہوا۔ معلوم ہوا کہ ۴ نومبر کو بہار شریف میں ریلوے وقت سے ۱۱ بجکر ۳۱ منٹ ۲۶ سکنڈ اعشاریہ ۱۵ پر نصف النہار حقیقی کا وقت ہوا رہا یہ کہ بہار میں ۱۲ منٹ ۱۲ اسکنڈ گھٹایا کیوں جائیگا اس کی وجہ یہ ہے کہ فصل طول کو ۴ میں ضرب دینے سے ۵ مہ سہ حاصل ہوا تھا یعنی ۵ گھنٹہ ۴۲ منٹ ۲ اسکنڈ یہ چونکہ ۵ ل یعنی وقت اسٹنڈرڈ ٹائم سے زائد ہے اس لیئے حاصل تفریق ۱۲ منٹ ۱۲ اسکنڈ گھٹایا جائے گا اور بریلی شریف کا حاصل ضرب ۰ ہ ر ع تھا یعنی ۵ گھنٹہ ۱۷ منٹ ۴۸ سکنڈ یہ ۵ گھنٹہ ۳۰ منٹ سے کم ہے اس لیئے دونوں کا حاصل تفریق ۱۲ منٹ ۱۲ اسکنڈ اوقات بریلی پر بڑھایا جائے گا خلاصہ یہ کہ اکوری ضلع مرزاپور سے پچھم جتنی جگہیں ہیں سب میں حاصل فرق بڑھایا جائیگا، اور جس قدر آبادی پورب ہے سب جگہ حاصل فرق گھٹایا جائے گا۔

مثال سوم کلکتہ طولہ فح ل د یعنی ا ع ل ق حاصل ضرب فی د ہ ندا تمامہ الی الد ع و حاصل قسمتہ علی الد مہ ہ یہ تحویلہ الی الاعشاریہ ۴۲ ۵۷ء

## طریق عمل

| تقسیم | تفریق | ضرب |
|---|---|---|
| الد) مہ ہ ( ع و<br>ع ہا<br>ہا و<br>ہا و | الد<br>ہ ند<br>ع و | ا ع ل<br>د<br>ہا د ب ہا<br>ا ب<br>ہ ند ہا<br>ہ ل<br>الد — |

## طریق تحویل الی الاعشاریہ

مہ سہ ام
ی
ر ل ۳ (و ی ے
ل ی
ت ا) م
ر) لب ل ۱ ا) م
ی ی
ہ ۶ و) م
ج
ہ
لہ
۵ (ہ) الہ لہ

## طریقہ تضاعیف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ۰ | ۶ | ۷۵۳۲ |
| ب | ۱ | ۶ | ۵۰۸۴ |
| ج | ۲ | ۶ | ۲۶۲۶ |
| د | ۳ | ۶ | ۰۱۶۸ |
| ہ | ۳ | ۶ | ۷۷۱۰ |
| و | ۴ | ۶ | ۵۲۵۲ |
| ز | ۵ | ۶ | ۲۷۹۴ |
| ح | ۶ | ۶ | ۰۳۳۶ |
| ط | ۶ | ۶ | ۷۸۷۸ |
| ی | ۷ | ۶ | ۵۴۲۰ |

اب ۴ نومبر کا نصف النہار حقیقی کا وقت کلکتہ میں معلوم کرنا چاہتے ہیں، پہلے معلوم ہوچکا کہ مابین التعدیلین ۱۷ ۱ ی سے ۱۲ ی کے بعد ۸ ہے اس لیئے یہی دفعا ۱۳ ی ہوا اس کو تعدیل سابق سے گھٹانے اور پھر اس کو ۱۲ گھنٹے سے گھٹانے پر ۱۵ ی ۳۸ س ۴۳ م ۱۱ ت

بازاء ۷ = ۵۲۷۹۴
بازاء ۱ = ۷۵۴۲۰
۱۲۸۲۱۴

ہوا معلوم ہوا کہ لوکل ٹائم سے نصف النہار حقیقی کا وقت ۴ نومبر کو ۱۱ بجکر ۴۳ منٹ ۳۸ سکنڈ اعشاریہ ۱۵ ہے اب اگر ریلوے وقت معلوم کرنا چاہتے ہیں تو ۲۴ منٹ اس سے کم کریں تو ۱۱ بجکر ۱۹ منٹ ۳۸ سکنڈ اعشاریہ ۱۵ پر کلکتہ میں نصف النہار ریلوے ٹائم سے ہوگا۔

مثال چہارم لاہور طول عد لت یعنی ۷۴ ید الت حاصل ضرب فی د ت مر الج تمامہ الی الد سط ب لب حاصل قسمتہ مرلو کہ تحویلہ ۰.۶۷۹۳۴۔

## طریق عمل

ضرب

ا مد الت
ہا د ا الج
لہ نو
د مر الج
ہ ل
+ لب لب

تفریق

الد
د شر الج
سط ب لب

تقسیم

مرلوکہ) سط ب لب (الد
ع مع
مد لب
مد الد
ح
ح

## طریق تحویل الی الاعشاریہ

م ر و ک
ی
ر ھ ح ک
ہ ۰
ل) ھ ح ک ۷
ی
ط ک ح ک
ہ ل
ی) ک ح ک ۹ ط
ی
ح ک ح ک
ل ۰
ح) ھ ح ک ۳
ی
ک ی ح ک

ک ی ح ک
ل ۰
ی ک) ھ ح ک
ی
ب ل ح ک
ل ۰
ب) ھ ح ک ۲
ی
ھ ھ ح ک
ل ۰
ھ) ھ ح ک ۵

## طریقہ تضاعیف

| | |
|---|---|
| ا | ۰٫۷۹۳۴ |
| ب | ۱٫۵۸۶۸ |
| ج | ۲٫۳۸۰۲ |
| د | ۳٫۱۷۳۶ |
| ہ | ۳٫۹۶۷۰ |
| و | ۴٫۷۶۰۴ |
| ز | ۵٫۵۵۳۸ |
| ح | ۶٫۳۴۷۲ |
| ط | ۷٫۱۴۰۶ |
| ی | ۷٫۹۳۴۰ |

اب ۴ نومبر کو لاہور میں نصف النہار حقیقی کا وقت ریلوے ٹائم سے دریافت کرنا ہے تفاضل تعدیلین ۱۷ء ہے ۱۳ء کو تعدیل سابق سے کم کرنے اور اس کو ۱۲ گھنٹے سے گھٹانے کے بعد ۱۵ء۳۸ ۴۳ ۱۱ ہوا یہ وقت بلدی نصف النہار کا

بازاء ۷ = ۵۵۵۳۸
بازاء ۱ = ۷۹۳۴۰
۱۳۴۸۷۸ء

اس دن میں ہوا ریلوے وقت کی طرف محول کرنے کے لیے ۳۲ منٹ ۲۳ سکنڈ اس پر زیادہ کیا ۱۵ء۱۰ ۱۶ ۱۲ ہوا۔ معلوم ہوا کہ ۴ نومبر کو لاہور میں ۱۲ بجکر ۱۶ منٹ ۱۰ سکنڈ اعشاریہ ۱۵ پر نصف النہار حقیقی ریلوے ٹائم سے ہوگا۔ ان چاروں شہروں کے نصف النہار حقیقی کا لوکل ٹائم ۱۱ بجکر ۴۳ منٹ ۳۸ سکنڈ اعشاریہ ۱۵ ہونے سے یہ خیال نہ کرنا چاہیئے کہ لوکل ٹائم سے ہمیشہ ہر جگہ نصف النہار کا ایک ہی وقت ہوتا ہے بلکہ اس دن خاص میں ایک ہونے کی وجہ یہ ہے کہ تفاضل تعدیلین فقط ۱۷ء ہے یعنی ۲۴ گھنٹے کی تعدیل میں فقط اس قدر فرق ہے کہ سکنڈ کے سو حصے کیئے جائیں اس میں سے ۱۷ حصہ لیا جائے یعنی چھٹا حصہ ″$\frac{1}{6}$ ظاہر ہے کہ جب ۲۴ گھنٹے میں فرق صرف سکنڈ کا چھٹا حصہ ہوگا تو ہندوستان کے دو شہروں میں جس کا غایت فرق دو گھنٹے ہے اور وہ بھی اس وقت کہ جب ایک شہر انتہاء شرقی لیا جاوے اور دوسرا انتہاء غربی $\frac{1}{6}$ اعشاریہ کا کیا فرق ظاہر ہوگا۔ لیکن جب تفاضل تعدیلین زائد ہو جیسے ۲۵ دسمبر کہ تفاضل ۲۹ء۸″ ہے یعنی قریب نصف

منٹ کے تو فرق واضح ہوگا، ان چار مثالوں سے یہ پہلا واضح ہوگیا کہ ریلوے وقت سے نصف النہار
حقیقی ۴ نومبر کو لاہور میں ۱۲ بجکر ۱۶ منٹ ۱۰ سکنڈ پر ہوگا اور بریلی شریف میں ۱۱ بجکر ۵۵ منٹ
۵۰ سکنڈ پر اور بہار شریف میں ۱۱ بجکر ۱۳ منٹ ۲۶ سکنڈ پر اور کلکتہ میں ۱۱ بجکر ۱۹ منٹ
۴۸ سکنڈ پر ہوگا نیز دوسرا یہ بھی معلوم ہوا کہ ریلوے وقت حاصل کرنے کیلئے وقت لاہور پر ۳۲ منٹ
۳۲ سکنڈ بڑھانا ہوگا اور بریلی شریف کے بلدی وقت پر ۲ منٹ ۲ سکنڈ بڑھانا ہوگا اور بہار شریف کے بلدی وقت
سے ۱۲ منٹ ۱۲ سکنڈ کم کرنا ہوگا اور کلکتہ کے بلدی وقت سے ۲۴ منٹ گھٹانا ہوگا رابعاً یہ کہ کس شہر کیلئے کسقدر منٹ گھٹانا یا بڑھانا
ہوگا اس کے دریافت کرنیکا یہ قاعدہ ہے کہ فصل طول کو ۴ میں ضرب دینے سے جو وقت حاصل
ہوتا ہے اس سے ت ل کا تفاضل لیں اگر ہ ل سے کم ہے جیسے لاہور و بریلی شریف میں
کہ د نر لج اور ہ نر مح ہے تو تفاضل کو بلدی وقت پر بڑھائیں اور اگر ہ ل سے زیادہ ہو
جیسے بہار شریف و کلکتہ کہ ت مب سب اور ہ ند ہے تو حاصل فرق کو بلدی وقت سے
گھٹائیں۔ رہا یہ کہ فصل طول کیسے معلوم ہوگا تو اس کے معلوم کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ اطلس یا
انڈکس آف میپ سے طول بلد معلوم کریں کہ کتنے درجہ اور کتنے دقیقہ ہے اگر درجہ ۶۰ سے زیادہ
ہو تو ۶۰ کا ایک مرفوع لیں اور باقی کو درجہ رہنے دیں جیسے بریلی شریف کا طول عط کز
اس میں سے ۶۰ کا ایک مرفوع لیا باقی یط کو درجہ دقیقہ کی جگہ رکھکر ا یط کز کو ۴
میں ضرب دیا بہار شریف کا طول فہ لج ہے ۶۰ کا ایک مرفوع قرار دیا اور باقی ا کہ لج کو
درجہ دقیقہ رکھا ا کہ لج کو ۴ میں ضرب دیا حاصل ضرب فصل طول ہوا کلکتہ کا طول فح ل ہے ۶۰ کا ایک مرفوع لیکر باقی
کو درجہ دقیقہ رکھکر ۴ میں ضرب دیا حاصل ضرب کو فصل طول ا کح لب جانا لاہور کا طول عد الف یعنی ۷۴ درجہ
۲۲ دقیقہ ہے ۶۰ کا ایک مرفوع قرار دیا طول ا ید الف یعنی ایک مرفوع ۱۴ درجہ ۲۲ دقیقہ ہوا
نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ لاہور سے بریلی کا فصل ۲۰ منٹ ۲۰ سکنڈ ہے اور بہار کا ۴۴ منٹ ۴۴ سکنڈ
اور کلکتہ کا ۵۶ منٹ ۳۲ سکنڈ ہے اور بریلی شریف سے بہار شریف کا فرق ۲۴ منٹ ۲۴ سکنڈ
اور کلکتہ کا ۳۶ منٹ ۱۲ سکنڈ ہے اور بہار شریف سے کلکتہ کا فرق ۱۱ منٹ ۴۸ سکنڈ ہے مگر
یہ بات قابل لحاظ ہے کہ یہ فرق وہ تفاوت ہے جو نصف النہار کا ہے جس میں فقط طول کا تفاوت ملحوظ ہوتا ہے طلوع و غروب
صبح و عشا عصر و ضحوہ جس میں عرض کا فرق بھی ملحوظ ہوتا ہے یہی تفاوت رہنا ضرور نہیں ممکن ہے کہ نصف النہار میں مثلاً ۲۰ منٹ کا تفاوت ہوا اور

طلوع یا صبح میں ۳۰ منٹ اور غروب یا عشاء میں صرف ۱۰ منٹ ہو یا بالعکس کہ طلوع وصبح صادق کا فرق ۱۰ منٹ ہو اور نصف النہار کا ۲۰ منٹ اور غروب وعشاء میں ۳۰ منٹ ہاں اگر وہ شہر ایک ہی عرض پر واقع ہوں تو جو فرق نصف النہار کا ہے وہی طلوع وغروب کے وقت ہوگا وہی فرق صبح وعشاء وغیرہ کا بھی ہوگا اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ عام جنتریوں کا یہ طریقہ تفاضل طول نوروز کا دیتے ہیں اور ماہ مبارک رمضان شریف کے سحری وافطار کا نقشہ اس شہر کا لکھ کر لکھدیتے ہیں کہ دیگر بلاد کیلئے جو تفاضل وقت نوروز میں دیا گیا ہے اسی قدر بڑھالیں یا گھٹالیں یہ بالکل غلط ہے اور لوگوں کو غلط راہ دکھانا ہے، اولاً عموماً جنتریوں کے اوقات ہی غلط ہوتے ہیں اور بعض میں اگر صحیح بھی ہوں تو ہرگز ہرگز بلاد مختلفۃ العرض کیلئے صرف تفاوت طول کم وبیش کرنے سے سحری وافطار کے صحیح اوقات نہیں حاصل ہوسکتے مسلمانوں کو اس کا بہت خیال رکھنا چاہیئے جو حضرات رمضان شریف کیلئے جنتریاں شائع کرتے ہیں ان کو میں صحیح مشورہ دیتا ہوں کہ ایک شہر کا وقت دیگر مختلفۃ العرض بلاد کا تفاوت نہ لکھدیا کریں۔ بہتر ہے کہ ہر عرض کے کسی مشہور شہر کا وقت لکھیں اور اس عرض کے تمام یا جہاں تک ہوسکے ضلع قصبہ اور مشہور دیہات کا تفاضل لکھدیں کہ لوگوں کو الجھن نہ ہو اور عام مسلمان فائدہ اٹھائیں واللہ الموفق

## تشریح الفاظ متعلقہ مشکلہ

**قولہ** جس مقام۔ مقام سے مراد ہر وہ آبادی بحری وبرّی ہے جس کا طول وعرض معلوم ہو شہر ہو یا قصبہ یا مشہور دیہات یا غیر معروف اور اگر کسی ایسی جگہ کا وقت نکالنا چاہیں جس کا طول وعرض کتاب میں نہ دیا ہوا ہو تو اس جگہ سے ایک پچھم اور ایک پورب جگہ کو دیکھیں جس کا طول دیا ہوا ہے اور اس کے فصل سے اس مقام کا طول معین کریں پھر دو آبادی اس جگہ سے شمال وجنوب میں لیں جن کا عرض دیا ہوا ہے اسی نسبت سے اس کا عرض معلوم کریں۔ طول وعرض اگرچہ تخمینی ہونگے لیکن اگر صحیح تخمینہ کیا جائے تو وقت کی صحت میں اصلا کلام نہیں مثلاً سولدہ کہ فقیر راقم الحروف عفی عنہ کا مولد ہے اس کا طول وعرض نہیں دیا ہے لیکن نقشہ دیکھنے سے معلوم ہوا کہ سیلاو اس سے دکھن ہے جس کا عرض ۲۵° ۵ ہے اور مہیش پور اس کے اتر ہے جس کا عرض ۲۵° ۸ ہے اور سیلاو بہ نسبت مہیش پور کے قریب ہے اس لیے سولدہ کا عرض ۲۵° ۶ رکھا اور پورب اس کے

فیلا اسروبتا ہوا باراخرد ہے جس کا طول ۲۷ ۵۸ ہے اور بازید پور غربی اس سے مجھم ہے جس کا طول ۲۰ ۵۸ ہے مگر بیجر ابارا سے بہ نسبت بازید پور کے قریب ہی اسلیے اس کا طول ۲۴ ۵۸ قرار دیا ۲؎ قولہ نصف النہار حقیقی یعنی آفتاب دائرہ نصف النہار پر کس وقت آئے گا یہ وہ وقت ہے جس کے متصل ہی وقت ظہر شروع ہوتا ہے۔ نصف النہار نکالنے سے وقت ظہر کی ابتدا معلوم کرنا مقصود ہوتا ہے ۳؎ قولہ مرصد رصد کی جگہ رصد راصد کی جمع ہے جیسے خدم خادم کی جمع ہے۔ لغۃ راصد اس شخص کو کہتے ہیں جو حراست کیلیے انتظار کرے پھر رصد کا لفظ اس جماعت کے لیے مستعمل ہوا جو آلات رصد میں نظر کرتے اور کواکب کی نگہداشت کرتے ہیں کہ کس وقت کون ستارہ مثلاً فلاں جگہ آئے گا اس کے بعد رصد اس جگہ کا نام ہوا جہاں کواکب کا انتظار کرتے ہیں تسمیۃ للمحال باسم الحال اور اس میں مجاز در مجاز ہونے کی وجہ سے میں نے بلفظ مرصد تعبیر کیا یعنی جس جگہ واقفین ہیات کواکب کا انتظار کرتے ہیں ہیات کے شوقین بادشاہ و رؤسا اپنے یہاں رصدگاہ قائم کرتے اور اس فن کی تحقیقات کیا کرتے جن میں مشہور رصدگاہیں یہ ہیں رصد[1] اقلیدس رومیہ کبریٰ میں رصد[2] ابرخس اسکندریہ میں رصد[3] بطلیموس رصد[4] مامون رشید[5] و بنی موسیٰ رصد[6] مراغہ رصد[7] سمرقند جسے افضل المہندسین مرزا الغ بیگ ابن شاہرخ بن امیر تیمور گورگان صاحب قران نے بنوایا اور اس وقت کے تین مشاہیر زمانہ ان کے معین رصدگار تھے۔ علامہ[1] موسیٰ رومی معروف بقاضی زادہ شارح ملخص چغمینی مولانا[2] غیاث الدین جمشید کاشانی مولانا[3] علی قوشجی رحمہم اللہ تعالیٰ ہندوستان میں رصد[1] محمد شاہی بنارس میں رصد[2] مان سنگھ جس کے بعض نشانات اب بھی موجود ہیں صاحب گنج گیا میں رصد بہادر خانی جسے مولوی غلام حسین صاحب جونپوری نے احتشام الدولہ مبارز الملک راجہ خان بہادر خان بہادر نصرت جنگ سے کہکر قائم کیا تھا اور اپنے تحقیقات کی بنا پر ایک ضخیم کتاب زیج بہادر خانی تصنیف کی جو اس فن میں بہت ہی بے مثل اور نایاب کتاب ہے مگر ان سب رصدگاہوں میں اعلیٰ و اجود وہ ہے جو گرینچ میں ہے یہ جگہ لندن سے بہت ہی قریب تین میل کے فاصلہ پر ہے وہاں سے ہر سال ناٹیکل المنک نامی ایک کتاب شائع ہوتی ہے جس میں آفتاب و ماہتاب اور دیگر کواکب کے متعلق بہت سی کارآمد باتیں ہوتی ہیں میں اس

کتاب میں تمام جداول ادبی المنک سے نقل کرونگا تاکہ مسلمانوں کو اس کی ضرورت نہ رہے اور اگر کوئی صاحب مزید تشفی اور تحقیق کے لیے اس کتاب کو منگوانا چاہیں تو ٹھیکر اسپنگ کی دوکان کلکتہ یا بمبئی سے منگوائیں اور نیومین اینڈ کو عہ لہوزی اسٹریٹ کلکتہ سے بھی المنک ملیع ہے اور مل سکتی ہے۔ آج کل فصل طول ہر جگہ کا گرینچ ہی سے لیا جاتا ہے ۴ قولہ فصل طول یعنی وہ درجہ و دقیقہ کہ گرینچ اور مقام مطلوب کے درمیان ہو اسکے معلوم کرنے کے لیے اس کتاب کو منگوانا چاہیے جو محکمہ سروے انڈیا نے ہر صوبہ کا الگ الگ شائع کیا ہے اس میں ہر شہر اسٹیشن ریاست قصبہ مشہور دیہات کا طول و عرض دیا ہے ہر صوبہ کی کتاب ۸ قیمت کو اس پتہ سے ملتی ہے گورنمنٹ آف انڈیا سنٹرل پرنٹنگ آفس ۸ ہیسٹنگ اسٹریٹ کلکتہ۔ اس کتاب کا رکھنا توقیت دان کیلئے ضروری ہے کہ جب تک طول عرض معلوم نہوگا وقت نہیں نکل سکتا ہے، اگرچہ نقشوں اور اٹلس سے بھی معلوم کر سکتے ہیں مگر اس میں طوالت اور دقت ہے اور اس کتاب کے ذریعہ طول و عرض معلوم کرنے میں بہت آسانی ہے نصف النہار کیلیے تو صرف طول کی ضرورت ہے مگر بقیہ اوقات میں عرض کی بھی ضرورت ہوگی ۵ قولہ ۴ یہ صرف دال جس کے عدد بقاعدہ ابجد ۴ ہیں یہ طرف ہیأت میں بشکل ہمزہ لکھا جاتا ہے ہیأت و توقیت والے اس خیال سے کہ اعداد میں خلط ہو جاوے درجہ دقیقہ وغیرہ کو حروف تہجی سے لکھتے ہیں اور ان سے وہی اعداد مراد لیتے ہیں جو بقاعدہ ابجد مشہور ہیں یعنی

ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س
۶۰ ۵۰ ۴۰ ۳۰ ۲۰ ۱۰ ۹ ۸ ۷ ۶ ۵ ۴ ۳ ۲ ۱

ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ
۱۰۰۰ ۹۰۰ ۸۰۰ ۷۰۰ ۶۰۰ ۵۰۰ ۴۰۰ ۳۰۰ ۲۰۰ ۱۰۰ ۹۰

مگر ان کے لکھنے میں کچھ فرق کیا ہے یعنی نیچے نقطہ نہیں دیتے ج کو صرف نصف دائرہ سے اس طرح لکھتے ہیں ح اور اس میں نقطہ نہیں دیتے۔ دال بشکل ہمزہ لکھتے ہیں زا میں بھی نقطہ نہیں دیتے حا پوری حا نوہ سے لکھتے ہیں اور جیم و حا میں یہی فرق ہے کاف اس طرح لکھتے ہیں ک اور اگر ۲۱ لکھنا ہو تو کا اور ۲۲ ۲۳ ۲۴ وغیرہ کیلئے الب الج الد اس طرح لکھیں گے علیٰ ہذا مرکز نہیں دیتے کہ اگر مرکز معول جائیں تو کد کی جگہ لد ہو جائے یعنی ۲۴ کے بدلے ۳۴ نون اس طرح لکھتے ہیں ں سین عین صاد وغیرہ کو اس طرح لکھتے ہیں سہ عہ صہ ① اگر ۲ لکھنا ہوگا تو اس پر تشدید دے دیں گے انہیں حروف کو قائم مقام اعداد کر کے جملہ حسابات جمع تفریق ضرب تقسیم

① نقطہ

میں کام میں لاتے ہیں اور از انجا کہ برخلاف اعداد ہندی یہاں داہنے طرف سے بائیں کو جاتے ہیں اس لیے پہلے درجہ پھر دقیقہ پھر ثانیہ پھر ثالثہ کا مرتبہ ہے اور پہلے ہزار ہوگا تب سیکڑا اس بعد دہائی پھر اکائی مثلاً ایک ہزار نو سو بہتر لکھا ہوگا تو غظعت[1] لکھیں گے اور اگر دو ہزار یا تین ہزار لکھنا ہوگا تو غین کے اول ت باح وغیرہ زیادہ کریں گے اگرچہ اس قدر کثیر اعداد کی ضرورت نہیں ہوگی کہ زیادہ سے زیادہ دور تام کے تین سو ساٹھ عدد تک بنانا ہوگا نیز یہ بھی ملحوظ رہے کہ اس حساب کا نام ستینی اسی وجہ سے قرار پایا ہے کہ دہائی کے اعداد ساٹھ سے زیادہ متجاوز نہیں ہوتے جب ساٹھ سے زیادہ ہوں گے فاضل مرتبہ اولی میں شامل ہو جائیگا ہاں اکائی بدستور نو تک لیتے ہیں جب دس ہوگا عشرات میں شامل ہو جائے گا نیز یہ بھی ملحوظ رہے کہ ہر دائرہ تین سو ساٹھ درجے کا ہوتا ہے اور ہر درجہ ساٹھ دقیقہ کا اور ہر دقیقہ ساٹھ ثانیہ اور ہر ثانیہ ساٹھ ثالثہ کا اسی طرح رابعہ خامسہ سادسہ سابعہ ثامنہ تاسعہ عاشرہ وغیرہ سب اپنے ماسبق کا ساٹھواں حصہ ہے۔ دائرہ کے ان اجزا کو اجزاء محیطی کہتے ہیں اور ۳۰ درجہ کا ایک برج ہوتا ہے اس حساب سے ہر دائرہ بارہ برجوں کا ہوا اور ساٹھ درجہ کو ایک مرفوع کہتے ہیں اور ساٹھ مرفوع کا ایک مثنیٰ اور ساٹھ مثنیٰ کا ایک مثلث وعلیٰ ہذا القیاس مرتبہ صعود میں مربع مخمس مسدس، مسبع، مثمن، متسع معشر کہتے ہیں اور بعض لوگ مراتب صعودی کو بلفظ مرفوع معہ تعبیر کرتے ہیں مثلاً مرفوع کو مرفوع مرۃ مثنیٰ کو مرفوع مرتین مثلث کو مرفوع ثلث مرات وعلیٰ ہذا القیاس معشر کو مرفوع عشر مرات کہتے ہیں نیز قطر دائرہ کو ایک سو بیس حصہ متساوی پر تقسیم کرتے ہیں اور ہر حصہ کا نام درجہ رکھتے ہیں اور ہر درجہ کے ساٹھویں حصے کا نام دقیقہ وعلیٰ ہذا القیاس اور ان اجزا کو اجزاء قطری کہتے ہیں ان مراتب صعودی اور نزولی میں اختصار کیلئے علامت خاص مقرر کیا ہے مثلاً معشر کے لیے شر متسع تع مثمن من مسبع سبع مسدس س مخمس مس مربع بع مثلث ث مثنی نی مرفوع ع برج ج درجہ جہ دقیقہ قہ ثانیہ نیہ ثالثہ لثہ رابعہ بعہ خامسہ مسہ سادسہ سہ سابعہ سبعہ ثامنہ منہ تاسعہ سعہ عاشرہ[1] ہ اس لیے جب ارقام لکھیں تو اس پر اوپر ایک جنس کیلئے علامت لکھ دینا چاہیئے اگرچہ تمام مراتب پر ضرور نہیں صرف اخیر یا اول پر لکھ دینا کافی ہے اور اگر کسی مرتبہ میں کوئی عدد نہو مثلاً درجہ دقیقہ ہو ثانیہ نہو تو اس کے لیے ہا بجائے صفر

---

غظعب

[1] عشرہ

رکھتے ہیں اسی لیے رقم برج کی صفر یعنی ہا سے شروع کرتے ہیں اور یا یعنی ۱۱ تک ختم کرتے ہیں اس لیے کہ بارہ ہونے سے دور کامل ہو جاتا ہے اسی طرح درجہ کی رقم جو برج کے ساتھ ہو انتیس سے زیادہ متجاوز نہیں ہوتی کہ جب تیس ہوگی ایک برج ہو جائیگا اور ارقام قطری و محیطی انسٹھ سے زیادہ متجاوز نہیں ہوتے اس لیے کہ جب ساٹھ ہو جائیگا تو ایک ہو کر مرتبہ ماقبل میں شامل ہو جائیگا۔

ان تمام بیانوں کے بعد اب اصل مقصد عرض کرتا ہے کہ کسی عدد پر دوسرے عدد کے بڑھانے کا نام جمع ہے مثلاً ہ پر یب بڑھائیں گے تو یز ہوگا اور ایک عدد سے دوسرے عدد کے کم کرنے کا نام تفریق ہے اور جسے گھٹائیں اسے منقوص کہتے ہیں اور جس سے گھٹائیں اس کو منقوص منہ کہتے ہیں اور ان دونوں کے تفاوت کو باقی کہتے ہیں مثلاً یب سے ج کم کیا باقی ط رہا تو یب منقوص منہ ہوا اور ج منقوص اور ط باقی اور کسی عدد کو بشمار احاد عدد دیگر مکرر کرنے کا نام ضرب ہے اور عدد مکرر کو مضروب کہتے ہیں اور مکرر بہ کو مضروب فیہ اور اس مکرر کرنے سے جو حاصل ہوا اس کو حاصل ضرب کہتے ہیں چنانچہ ز کو ہ مرتبہ مکرر کریں لہ ہوا تو ز مضروب ہے اور ہ مضروب فیہ اور لہ حاصل ضرب اور کسی عدد کو بشمار دوسرے عدد کے تجزیہ کرنے کا نام تقسیم ہے اور جس کو تجزیہ کریں اس کا نام مقسوم ہے اور جس کے شمار پر تقسیم کریں اس کا نام مقسوم علیہ ہے اور تجزیہ کے بعد جو حاصل ہوا اس کو خارج قسمت کہتے ہیں چنانچہ یب کو د پر تقسیم کریں ج حاصل ہوا تو یب مقسوم ہے اور د مقسوم علیہ اور ج حاصل قسمت، اور جس عدد کو اپنے نفس میں ضرب کریں اس کو جذر اور ضلع کہتے ہیں اور حاصل ضرب کو مجذور و مربع مثلاً اگر ط کو ط میں ضرب دیں مجذور فا حاصل ہوگا۔

**جمع ارقام ستینی** ۔ اگر مقصود ارقام محیطیہ کو جمع کرنا ہو سطور جمع کو متحاذیۃ المراتب لکھیں یعنی برج کی رقم مقابل برج درجہ کی مقابل درجہ ثانیہ کے مقابل ثانیہ وعلیٰ ہذا القیاس پھر بائیں طرف سے شروع کریں پہلے سب اکائیوں کو جمع کرلیں اور اس کو خط عرضی کے نیچے لکھیں عشرات کو عشرات میں ملاکر پھر جمع کریں جو ساٹھ سے کم ہو اس کو اس اکائی کے شامل کرکے لکھدیں اور ساٹھ کو ایک، ایک سو بیس کو ۲ قرار دے کر ماقبل میں ملادیں اور آسانی کیلئے مرتبہ عشرات کو بھی ایک دو تین سے تعبیر کریں اور جو چھ سے کم ہو اس کو اکائی کے ساتھ لکھیں اور جتنے چھ حاصل ہوں

اس کو ماقبل میں شامل کردیں علیٰ ہذا القیاس ہر مرتبہ میں اسی طرح عمل کریں مثلاً

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | یا | لب | کا | بح | یح | شہ | ح | ر | ط | یح | لو | ر | ما | ہر | ب | ما | لر | نا | | | | |
| | سو | ما | ط | ید | لہ | ما | ر | ابح | نط | ما | ہا | الب | ط | ب | و | یح | م | لا | | | | |
| | ما | ہا | ی | لد | الم | ح | الط | لو | نط | مح | لہ | ط | | | | | | | | | | |
| | ر | مح | ل | الر | ند | لا | ا ر | ما | لر | نط | ب | یح | ا | و | ب | نب | لد | یح | لح | | | |

ان دونوں مثالوں میں از انجاکہ اول عدد برج تھا اور وہ بارہ سے زیادہ نہیں ہوتا اس لئے بارہ سے زیادہ کو مرفوع قرار دیا اور مثال اول میں مرتبہ اول مرفوع ہے وہاں ساٹھ سے کم کو مرفوع کے نیچے لکھا اور ساٹھ کو آگے بڑھا کر ثمنی قرار دیا

**تفریق ارقام ستینی** - منقوص و منقوص منہ کو متحاذیۃ المراتب لکھیں اور بائیں جانب سے شروع کرکے عمل کریں کہ ہر مرتبہ کو منقوص منہ سے کہ اس کے محاذی ہے کم کریں اکائی کو اکائی سے تفریق کریں اگر اوپر کی اکائی کم ہو تو دہائی سے ایک لیکر تفریق کریں اگر اوپر کا دہائی بڑا ہے تو اس سے اس دہائی کو گھٹائیں اور اگر کم ہو تو مرتبہ سابق سے ایک لیکر تفریق کریں علیٰ ہذا القیاس ہر مرتبہ میں اس کا لحاظ کرتے ہوئے اخیر تک عمل تفریق بجالائیں۔

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثہ | یا | ح | ار | ط | لب | مط | الو | ب | نا | سح | ب | ل | ہ | تب | ا | یح | لعہ |
| | ح | ب | ید | لب | ہا | ما | بر | سط | ا | ہا | لو | ا | ہا | نح | لا | ر | لمر |
| | ا | مر | نخ | نہ | ح | نا | ب | ر | ط | لتہ | لو | ا | الط | و | م | نخ | ما |

## ضرب ستینی

ضرب تین قسم کا ہوتا ہے۔ ضرب مفرد در مفرد یعنی ایک جنس کو ایک جنس میں ضرب دیں عام ازیں کہ احاد ہو یا عشرات یا مرکب از احاد و عشرات اس کا قاعدہ یہ ہے کہ مفردین کو بقاعدہ ضرب ارقام ہندیہ ضرب کریں، حاصل اگر ساٹھ سے کم ہو اس کو بعینہ باقاعدہ ستینی لکھدیں ورنہ ساٹھ پر تقسیم کرکے خارج قسمت کو ایک مرتبہ متقدم میں لکھیں اور اگر تقسیم کرکے کچھ بچ رہے اس کو خارج قسمت کے بعد دوسرے مرتبہ میں لکھیں اور اگر کچھ نہ بچے تو اس جگہ صفر رکھیں تاکہ حاصل ضرب معلوم ہو مثلاً مضروب ط مضروب فیہ و حاصل ضرب نہ مثال دوم مضروب مع مضروب فیہ لب حاصل ضرب الہ لو مثال سوم مضروب لو مضروب فیہ تہ حاصل ضرب لم ہا قسم دوم ضرب مفرد در مرکب یعنی ایک طرف ایک جنس ہو اور دوسری اجناس متعددہ

۶۶ نہ

۶۶ ٥ل

اس کے ضرب کا طریقہ یہ ہے کہ مفرد کو مرکب کے اخیر مرتبہ میں ضرب دیں اور حاصل ضرب کے مرتبہ نزولی کو لکھدیں اور مرتبہ صعودی کو ذہن میں محفوظ رکھیں تاکہ مرتبہ ماقبل کے حاصل ضرب نزولی پر بڑھائیں اس کے بعد مفرد کو مرتبہ ماقبل آخر میں ضرب دیں اور حاصل ضرب کو محفوظ ذہنی پر بڑھائیں اور مفرد مجموع کو جو پہلے لکھا ہے اس سے قبل لکھیں اور مفرد صعودی کو ذہن میں نگاہ رکھیں وعلیٰ ہذا القیاس مفرد کو ہر مرتبہ مرکب میں ضرب دے کر عمل کریں اور اگر اثناء عمل میں حاصل ضرب میں مرتبہ نزولی نہو اور سابق سے ذہن میں بھی کچھ نہو تو سطر جمع میں صفر لکھیں اور جب صفر میں ضرب کی نوبت آئے اور ذہن میں بھی کچھ نہ ہو تو حاصل ضرب کی سطر میں صفر لکھیں اور اگر ذہن میں کچھ باقی ہو تو وہی عدد لکھیں مثلاً مضروب سر مضروب فیہ الف ہا ب ت الکا اول سر کو کا میں ضرب کیا ہ نر ہوا نر کو ایک جگہ لکھا اور ۃ کو ذہن میں محفوظ رکھا پھر نر کو الف میں ضرب دیا ر سط ہوا ہ محفوظ کو سط میں ملایا ر مد ہوا مد کو سر کے قبل لکھا اور ر کو ذہن میں محفوظ رکھا پھر سر کو ب میں ضرب کیا لد ہوا اس پر ر محفوظ بڑھایا ما ہوا اس کو مد کے قبل لکھا اب مرتبہ صفر رہا اور ذہن میں بھی کچھ نہیں ہے اس لیے ما کے قبل صفر یعنی ہا لکھا اس کے بعد الف میں ضرب کیا و مد ہوا مد کو قبل ہا کے لکھا اور چونکہ اس کے ماقبل کچھ نہیں ہے اس لیے و کو قبل مد کے لکھدیا حاصل ضرب و مد ہا ما مد ہوا فقیر غفرلہ المولی القدیر لکھتا ہے قدما کے نزدیک اگرچہ یہی طریقہ مروج تھا مگر اس میں ایک دقت ہے اس لیے بہتر یہ ہے کہ مرتبہ اخیر کے بدلے مرتبہ اولی سے شروع کریں اور حاصل ضرب کو فرق مراتب کرتے ہوئے لکھدیں پھر دوسرے مرتبہ میں ضرب دیں اور اس کو مرتبہ نزولی کی جگہ سے شروع کر کے ایک مرتبہ بڑھا کر لکھیں پھر تیسرے مرتبہ میں ضرب دیں اور تیسرے مرتبہ میں لکھیں علیٰ ہذا القیاس آخر مرتبہ تک عمل کریں پھر ایک خط عرضی کھینچ کر سب کو جمع کر دیں وہذا صورتہ الف ہا ب ا ر کا اور صفر کی جگہ صفر رکھیں اس میں وہ طوالت نہیں جو پہلے عمل میں ہے اور قسم سوم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| و | مد | ہا | لد | ہ | نر |
| | ہا | ہا | ر | سط | |
| و | مد | ہا | ما | مد | نر |

یعنی ضرب مرکب کی مرکب میں اس طریقہ یہ ہے کہ مطابق مراتب مفردین شبکہ بنائیں اور ہر ایک عدد کے سامنے اس کے حاصل ضرب کو لکھیں کہ مرتبہ صعودی دہنے طرف ہو اور مرتبہ نزولی بائیں

جانب جب تمام مراتب کی ضرب ختم ہو جائے تو اودینی سطروں کو جمع کر کے نیچے لکھیں کہ حاصل ضرب ہوگا مثلاً ب نز ط مح کی ضرب ی مہ ل سر میں مقصود ہے تو اس طرح مشبک بنا کر عمل کریں حاصل ضرب ما کح ند ط مح ما مو لو ہوا اور از انجا کہ مح اور سر دونوں ثانیہ تھے اس لئے حاصل ضرب میں لو رابعہ ہوا اس لئے کہ اس کا قاعدہ یہ ہے کہ مرتبہ اخیر مضروب کو مرتبہ اخیر مضروب فیہ میں ضرب دیں حاصل ضرب ان دونوں مراتب کا مرتبہ حاصل ضرب کا ہوگا اور ثانیہ کی ضرب ثانیہ میں رابعہ ہوتی ہے اس لیے حاصل ضرب کے عدد اخیر یعنی لو کو رابعہ قرار دیا اور جملہ مراتب صعودی و نزولی کے ضرب کی ایک جدول دی جاتی ہے جس میں آسانی ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح / ب | ہ / لو | ح / مح | ہ / ح |
| مح / لو | و / مح | نط / مد | ا / الد |
| الد / ہ | ی / ل | مح / ل | ا / ہ |
| ح / لو | ب / لم | لو / ط | ہ / لد |

| مضروب فیہ / مضروب | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مخمس | معشر | متسع | مثمن | مسبع | مسدس | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ |
| مربع | متسع | مثمن | مسبع | مسدس | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ |
| مثلث | مثمن | مسبع | مسدس | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ |
| مثنی | مسبع | مسدس | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ |
| مرفوع | مسدس | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ |
| درجہ | مخمس | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ |
| دقیقہ | مربع | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ | [illegible] |
| ثانیہ | مثلث | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ | سادسہ | سابعہ |
| ثالثہ | مثنی | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ | سادسہ | سابعہ | ثامنہ |
| رابعہ | مرفوع | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ | سادسہ | سابعہ | ثامنہ | تاسعہ |
| خامسہ | درجہ | دقیقہ | ثانیہ | ثالثہ | رابعہ | خامسہ | سادسہ | سابعہ | ثامنہ | تاسعہ | عاشرہ |

اس کا قاعدہ یہ ہے کہ اگر دونوں مرتبہ صعودی یا دونوں نزولی ہوں تو جمع کرلیں جیسے مخمس، مخمس کی ضرب کا حاصل معشر۔ مثنی، مثنی کی ضرب کا حاصل مربع۔ اور ثانیہ، ثانیہ کا حاصل ضرب رابعہ اور خامسہ، خامسہ کا حاصل ضرب عاشرہ اور اگر ایک صعودی دوسرا نزولی ہو تو نزولی کو صعودی سے تفریق کرلیں مثلاً مربع اور ثانیہ کا حاصل ضرب مثنی مرفوع اور ثالثہ کا حاصل ضرب ثانیہ۔ مثلث اور خامسہ کا حاصل ضرب ثانیہ اور درجہ کا حاصل ضرب ہر مرتبہ میں وہی مرتبہ رہیگا۔ فائدہ جدول شبکہ بنانے کا قاعدہ ستہ زمین کے طریقہ پر ہے اور جو طریقہ میں نے بیان کیا اس میں اصلا ضرورت نہیں اسی طریقہ پر ضرب کی یہ صورت ہوگی اس میں صرف اس کا خیال رکھنا چاہیئے کہ ہر مرتبہ کے اعداد ایک ہی سیدھ میں رہیں ورنہ جمع کرتے وقت غلطی ہوجائیگی اور حاصل ضرب صحیح نہ آئیگا۔

ب شرط مج
د مہ ل ہر
---
ہا ح ہا لو
ح مح ح ب
ا الد د مح
مط ند لح لو
ا ا د ل
لح ل الد با
ہا لد ب لح
لو ط کح لو
---
ہا کم ند ط الح ما ہو لو بہ

## تقسیم ستینی

تقسیم ستینی بھی مثل تقسیم ارقام ہندیہ کے ہے۔ اسقدر فرق ہے کہ اگر مقسوم میں سے کسی میں بھی کوئی رقم معطلی ہو تو بدرجہ کی رقم کو مرفوع بنالیں اس کے بعد مراتب مقسوم کو ایک جدول میں لکھیں اور مقسوم علیہ کو بائیں جدول میں اتنے مسافت پر کہ عمل کے لیے کافی ہو اور اول مرتبہ مقسوم علیہ کو مقابل اول مرتبہ مقسوم کے رکھیں اگر مجموع ارقام مقسوم علیہ صورتہ مجموعہ ارقام محاذی مقسوم سے زائد نہو ورنہ ایک مرتبہ ہٹا کر لکھیں اس کے بعد مفردات میں سب سے بڑا عدد تلاش کریں کہ اگر اس کو مقسوم علیہ میں ضرب دیں تو مقسوم سے گھٹانا ممکن ہو یعنی حاصل ضرب مقسوم سے زائد نہو جب ایسا عدد پائیں تو اس کو جدول کے اوپر لکھیں اس کے بعد مقسوم علیہ میں اس کو ضرب دے کر مقسوم کے نیچے لکھیں اگر کچھ بچے تو خط ماتحت کے نیچے اسے لکھیں اس کے بعد پھر عدد مفرد تلاش کریں جس میں مقسوم علیہ کو ضرب دے کر مقسوم کے نیچے لکھیں یہاں تک کہ کچھ نہ بچے یا اس قدر

| | | له | ح | خ | ج | ه | لد | ع ا | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | لدحه | لب | ا | ه | ا | ر | ا |
| | | | | | | لط | ی | ما | |
| | | | | | | لا | ما | الد | |
| | | | | | ه | نا | و | الد | |
| | | | | | لو | لط | لد | | |
| | | | | ه | نه | الو | لد | | |
| | | | | مب | ع | ی | | | |
| | | | مب | ه | الد | ب | | | |
| | | | ب | لو | لو | | | | |
| | | مر | لو | ل | لو | | | | |
| | | ی | نه | ه | | | | | |
| | ل | مب | ل | ه | | | | | |
| . | الج | ل | الد | | | | | | |
| ه | نا | و | الد | | | | | | |
| نه | لو | الج | | | | | | | |
| لط | ی | ما | | | | | | | |
| | لط | ی | ما | | | | | | |
| | | لط | ی | ما | | | | | |
| | | | لط | ی | ما | | | | |
| | | | | لط | ی | ما | | | |
| | | | | | لط | ی | ما | | |
| | | | | | | لط | ی | ما | |

لکم رہے کہ اب تقسیم نہو سکے تو عمل ختم کریں اور جتنے اعداد کو جدول کے اوپر ترتیب وار لکھے ہیں وہی حاصل قسمت ہیں اگر عمل پورا ہو جائے اور کچھ نہ بچے تو خارج قسمت حقیقی ہوگا اور اگر کچھ بچ رہے تو اگر نصف سے کم ہے اس کو ساقط کریں اور اگر نصف سے زیادہ ہے مرفوع کر کے ایک سمجھیں اس صورت میں حاصل قسمت تقریبی ہوگا مثلاً آ و الہ الف لدحہ کو ما ی لط پر تقسیم کرنا چاہیں۔ مرتبہ ثمنی سے مقسوم علیہ نہیں جا سکتا اس لیے مرتبہ مرفوع کے سامنے ما ی لط کو لکھا اور مفردات ستینی سے حاصل تلاش کیا ایک کے سوا کوئی عدد نہ ملا ا کو جدول کے اوپر محاذی مرفوع کے لکھا اور ا و اہ سے ما ی لط کو تفریق کیا الد ما لا بچا۔ اب دیکھا کہ کون عدد ہے جس میں ما ی لط کو ضرب دینے سے الد ما لا سے تفریق ہو سکیگا، ایسا عدد له پایا اس کو جدول کے اوپر ع کے بائیں طرف لکھا اور له میں ما ی لط کا حاصل ضرب الد و نا کو الد ما لا کے نیچے لکھ کر تفریق کیا لد لط لو ہوا، پھر اعظم مفردات دیکھا ه ملا اس کو ما ی لط میں ضرب دینے سے لد الو نه ه ہوا اس کو لد لط لو کے نیچے لکھ کر تفریق کیا و علی ہذا القیاس اور اگر آسانی چاہیں تو ارقام ہندیہ کی طرح بھی تقسیم کر سکتے ہیں جس کی صورت یہ ہوگی اس میں جدول بنانے کی زحمت نہ ہوگی نہ مقسوم علیہ

گو بار بار لکھنے کی دقت برداشت کرنی ہوگی۔ ارقام ہندیہ کی ضرب وتقسیم کیلئے پہاڑا کافی ہے اور بہت ہی کارآمد شئے ہے اسی لئے لڑکوں کو پہاڑا یاد کرادیا جاتا ہے جس میں ضرب اور تقسیم میں آسانی ہو اور اعمال ستینی میں پہاڑا اگر یاد کیا جائے تو صرف دس یا بیس تک کافی نہیں بلکہ پورے ۵۹ تک کا پہاڑا اور وہ بھی اس کی ضرب دس میں کافی نہیں بلکہ ہر ایک عدد کا پہاڑا ۵۹ تک درکار ہے اور وہ بھی صرف اس قدر کافی نہیں کہ ۵۹ کی ضرب ۵۹ میں کیا ہوگی بلکہ اس کا درجہ دقیقہ بنا کر محفوظ رکھنا تاکہ ضرب وتقسیم میں اس سے مدد لیجائے اور یہ بہت ہی دشوار امر ہے اس لیے کہ تین ہزار چار سو اکاسی ۳۴۸۱ عدد کا یاد رکھنا اور وہ بھی ہر عدد کے ساتھ دو دو مرتبہ کا لحاظ رکھنا گویا چھ ہزار نو سو باسٹھ اعداد کو ہر وقت محفوظ رکھنا بہت ہی دشوار قریب بمحال ہے اسی لئے اعلیحضرت امام اہلسنت جامع معقول ومنقول حاوی فروع واصول مجدد مائتہ حاضرہ صاحب حجت قاہرہ شیخ الاسلام والمسلمین سیدی وسندی وذخری لیومی وغدی مولانا، مولوی الحاج القاری شاہ محمد احمد رضا خانصاحب فاضل بریلوی قدس اللہ سرہ الصوری والمعنوی نے میرے پڑھنے کے زمانہ میں ایک مکمل جدول ترتیب دے کر طبع فرمایا تھا میں مکہ بعینہ اس کو درج کردینا مناسب سمجھتا ہوں تاکہ اس فن کے شائقین کو اعلیحضرت کی فیض وبرکت سے بہت آسانی ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لہ | ح | کح | یح | لہ | ا | | |
| لہ | ب | ا | ا | ا | و | | |
| ما | ی | سط | | | | | |

ما ی سط
الد ما لا
الد و نا ہ
لہ لط لو
لہ الو نہ لہ
کح ہا مت
ب الد ہ مب
لو لو نب
لو ل لو مر
نہ کح
ل بہ ل
الد ل اح
الد و نا ہ
الح لو نہ

اور باقی آٹھ برجوں میں برعکس اس لیے ان چار برجوں میں عمل تناسبی میں تفاضل وقت سے کام لینا احسن ہوگا اور ان آٹھ میں تفاضل فصل سے عمل بہتر ہوگا (فائدہ ۴) راس تقویں سے راس الدلو تک ان دو برجوں میں ہمارے شہروں میں فصل غروب کا تفاضل محسوس نہیں ہوتا پس یہاں عمل تناسبی کی بھی ضرورت نہیں صرف ادراک غروب نجمی سے کام بنا سکتے ہیں باللہ العون

## دھوپ گھڑی

دھوپ گھڑی دو قسم کی ہوتی ہے ایک وہ کہ زمین پر جمائی جاتی ہے اسے افقی دھوپ گھڑی کہتے ہیں۔ دوسری وہ کہ ان شہروں میں جنکا عرض شمالی الخ اس سے زائد ہے شمالی دیوار میں جس کا رخ صحیح جنوب کو ہو نصب کیجاتی ہے اسے عمودی دھوپ گھڑی کہتے ہیں دونوں میں ٹامن مثلث شکل کی ہوتی ہے جیسے ب ضلع اب پتھر کی نالی میں جمائی جاتی ہے اور افقی گھڑی میں ضلع ا ح پتھر کی سطح پر عمود کی جاتی ہے کہ سیدھی مقابل قطب ہو نقطہ ب جانب جنوب رہے گا اور عمودی میں نقطہ ب آسمان کیطرف ہو اور ضلع ا ح زمین کی جانب دونوں گھڑیوں میں ضلع ب ح کا سایہ لیا جائیگا اور اسوجہ سے کہ ٹامن قدرے دبیز ہوتی ہے تو یہ ضلع شرقی اور غربی دو خطوں کا نام ہوتی ہے ح غربی شرقی صبح سے ٹھیک دوپہر یعنی نصف النہار حقیقی تک کہ سایہ جانب مغرب پڑتا ہے ضلع غربی ب ح سایہ دیتی ہے اور ٹھیک دوپہر سے شام تک کہ سایہ جانب مشرق پڑتا ہے ضلع شرقی ب ح سایہ ڈالتی ہے اور نصف النہار حقیقی کے وقت ان ضلعوں کا سایہ بالکل معدوم ہوتا ہے جسوقت ٹامن کے پورب پچھم دونوں پہلوں پر اصلا سایہ نہ رہے وہی وقت ٹھیک دوپہر کا ہے۔

البتہ ان بلاد میں نصف النہار حقیقی کے وقت ضلع ا ح سایہ دیگی افقی گھڑی میں سیدھا شمالی کو اور عمودی میں اوپر سے نیچے کو زمین کیطرف ترچھا ہوا اور دونوں میں اس طرح کہ اگر ٹامن کی ضلع اب کے دونوں کناروں سے متوازی خط شمالی کو کھینچ دیں جو اس کے پہلو ذرا سا ملا کر ایک خط ہو جائے تو ٹھیک دوپہر کو ا ح کا سایہ ان دونوں خطوں پر منطبق ہوگا صبح کے گھنٹوں کیلیے کہ سایہ غربی ہوتا ہے زاویے بنانے میں غربی نقطہ ب کو مرکز لیا جائے گا اور شام کے گھنٹوں کیواسطے کہ سایہ شرقی ہوتا ہے زاویہ بنانے میں شرقی خط ب کو مرکز ملا

جائیگا جس گھنٹے کا زاویہ بنانا ہو فی گھنٹہ ۱۵ درجہ اور فی منٹ ۱۵ دقیقہ کے حساب سے اس کے درجہ دقیقہ بنالیں ان درجہ دقیقوں کا لوگارثمی ظل اوّل (ٹنجنٹ) لیں پھر اگر دھوپ گھڑی افقی ہے تو عرض البلد کے ڈگری منٹوں کی لوگارثمی سائن اور عمودی ہے تو لوگارثمی کوسائن (جیب التمام) لیکر اس لوگارثمی ٹنجنٹ میں جوڑیں اور ریڈن گھٹا کے بعد عدد صحیح میں حسب قاعدہ پورے ۱۰ چھوڑ دیں اس حاصل جمع کو جدول لوگارثمی ٹنجنٹ میں دیکھیں کہ کتنے درجہ دقیقوں کے مطابق ہے اسی قدر درجات و دقایق پر نقطہ ت سے مغرب یا مشرق کو خط کھینچ دیں اس گھنٹے پر اس عرض البلد میں ضلع ب ج کا سایہ غربی یا شرقی اس خط پر منطبق ہوگا۔

فائدہ شام کے ایک بجے کا خط مغرب کو نقطہ ت سے جس قدر ڈگری منٹ پر بنیگا صبح ۱۱ بجے کا خط مشرق کو اُتنے ہی ڈگری منٹ پر ہوگا اسی طرح ۲ بجے کا دس بجے تین بجے کا نو بجے سے مطابق ہوگا وعلیٰ ہذا القیاس غرض صبح شام کے وہ گھنٹے جنکو جمع کرنے سے ۱۲ حاصل ہوں دونوں پہلو پر مقدار زاویہ میں باہم مطابق ہوں گے یہی حساب کسور میں بھی رہیگا مثلاً سوا بجے کا پونے گیارہ بجے ڈیڑہ بجے کا ساڑھے دس بجے پونے دو بجے کا سوا دس بجے سے مطابق ہوگا۔

مثلاً بریلی شریف کیلیے جس کا عرض شمالی ۲۸° ۲۲′ ہے شام کے ایک بجے کا خط افقی دھوپ گھڑی میں نکالنا ہے ایک گھنٹہ کا لوگارثمی ٹنجنٹ ۹٫۴۲۸۰۵۲۵ کو لوگارثمی جیب عرض البلد ۹٫۶۷۷۰۳۰۲ میں جمع کرنے سے ۹٫۱۰۵۰۸۲۷ ہوا یہ لوگارثمی ٹنجنٹ ۷ درجہ ۱۵ دقیقہ کا ہے

۹٫۱۰۵۰۸۲۷ اور ایک دقیقہ پر فرق ۰۰۱۰۸۰ تو اس فرق پر تقریباً ۳۰ ثانیہ ہوگا اس وقت
۹٫۱۰۴۵۴۲۰
۵۴۰۷ سایہ کا زاویہ ۳۰″ ۱۵′ ۷° ہوا چھوٹی سطح میں سکنڈوں تک زاویہ بنانا دشوار ہے اور زاویہ کے سکنڈ پہچاننے بھی مشکل ہیں اور منٹوں تک لینا بخوبی کافی ہے اور علم ہیأت وزیج کا قاعدہ ہے کہ آدھے سے کم کو چھوڑ دیتے ہیں ورنہ ایک بڑھا لیتے ہیں تو یہ زاویہ ۱۶′ ۷° کا بنانا چاہیے

مثال دوم دن کے گیارہ بجے کا خط افقی گھڑی میں نکالنا ہے ۱۱ × ۱۵ = ۱۶۵ سائن لینے کا قاعدہ ہے کہ ۹۰ تک کی قوس کا اسیقدر لیتے ہیں جتنی بڑی قوس ہے اتنے ہی درجہ دقیقہ لیں گے اور ۹۰ سے زائد اور ۱۸۰ سے کم ہو تو اسے ۱۸۰ سے تفریق کرکے باقی کی سائن لیتے ہیں اور اگر ۱۸۰ سے زیادہ اور ۲۷۰ سے کم ہو تو اُسے ۱۸۰ سے کم کرکے لیں گے اور ۲۷۰ سے بھی زیادہ ہو تو اُسے

باختلاف درجات شمس ظل واحد ندیدم پس ترکش گفتم واللہ تعالیٰ اعلم ۱۵ جمادی الاولی ۲۹ھ

دھوپ گھڑی بنانیکا ایک بہت آسان قاعدہ یہ ہے جس میں نہ حساب کتاب کی ضرورت نہ ہر عرض کیلیے الگ بنانیکی حاجت بلکہ ایک ہی گھڑی تمام دنیا کیلیے کافی ہے ضرورت اس امر کی ہے کہ عرض البلد معلوم ہوتا کہ جہاں چاہیں اس کو سٹ کرسکیں پیتل یا تانبا کا دو ٹکڑہ لیکر نصف دائرہ کی شکل کا بنائیں ایک کا عرض بقدر نصف انچہ یا اس سے کچھ کم ہو اور دوسرے کا عمق بقدر نصف انچہ یا اس سے کچھ کم رکھا جائے جس کا عرض بقدر نصف انچہ ہو اس کو بارہ حصے مساوی پر تقسیم کریں ٹھیک وسط میں جو خط ہو اس پر ۱۲ لکھیں اس کے بعد دہنے خطوط پر علی الترتیب ۱-۲-۳-۴-۵-۶ اور بائیں خطوط پر علی الترتیب ۱۱-۱۰-۹-۸-۷-۶ کندہ کریں یہ گھنٹوں کے نشان ہوئے اور ان کے درمیان میں نصف عرض تک خطوط نصف گھنٹے کے دیں پھر ان کے درمیان میں ان سے چھوٹے خط پاؤ گھنٹے کے دیں اور دوسرا نصف دور جس کا عمق بقدر نصف ہے اس کے بیچوں بیچ میں ہی باہر جانب سے ایک خط کھینچیں اور اس پر صفر لکھیں پھر اس کے دہنے جانب کو ۹ حصے مساوی پر تقسیم کرکے ۱۰-۲۰-۳۰-۴۰-۵۰-۶۰-۷۰-۸۰-۹۰ کے نشان دیدیں پھر ہر دو خط کے بیچ میں جو جگہ ہے اس پر نصف خط کھینچیں اور ۵-۱۵-۲۵-۳۵-۴۵-۵۵-۶۵-۷۵ ۸۵ لکھیں پھر ہر ایک کے درمیان میں جو جگہ ہے اس کو پانچ حصے مساوی پر تقسیم کردیں یہ نشانات عرض البلد کے ہوئے اب ان دونوں قوسوں کو مسالا سے بیچ میں جوڑدیں کہ ایک ذات ہوجائیں اوپر وہ قوس رہے جس میں ۱۲ گھنٹے کے نشانات دیے ہیں اور نیچے وہ قوس ہو جس میں صفر سے ۹۰ تک کے نشانات ہیں ان دونوں کو اس طرح جوڑیں کہ اوپر والی قوس میں ۱۲ کا خط نچلی قوس کے صفر کے محاذی ہو ایک پایہ جس کا نچلا حصہ قدرے وسیع ہو کہ خود سے قائم رہ سکے اسی دہات کا بنائیں اور اوپر اس کے اسقدر شگاف کردیں جس میں وہ قوس جس کا عمق نصف انچہ ہے آجائے اب جس عرض کا وقت دیکھنا چاہیں دوسری قوس کو جس میں عرض البلد لکھا ہوا ہے اسی عرض پر رکھکر اسکرو سے کس دیں کہ ہلنے نہ پائے اور پہلی قوس میں جس میں گھنٹوں کے نشانات بنے ہیں ایک باریک تار سید ھا دونوں طرف مسالا سے بٹھادیں اسی تار کا سایہ جس نشان پر پڑے وہی وقت سمجھیں مگر صحیح سمت قطب شمالی کی کیطرف ہونیکے لیے ضروری ہے کہ اس پایہ کے قاعدہ میں ایک چھوٹا سا قطب نما صحیح قیمتی نصب کردیں

کہ اس کی سخت ضرورت ہے ورنہ اگر غلط رکھا جائیگا تو وہ صحیح تحقیق نہ دیگا پایہ کے طول کی کوئی مقدار معین نہیں چاہے دو تین انچ رکھیں یا ایک فٹ پر چھوٹا رکھنے میں آسانی ہے کہ سفر میں بھی ساتھ رکھا جا سکتا ہے جیسا کہ اس نقشہ سے واضح ہوگا



# سمت قبلہ

ہیات کے ضروری مباحث سے ایک سمت قبلہ بھی ہے اور اس کا جاننا مسلمانوں کو جس قدر ضروری ہے افسوس کہ لوگ اسیقدر غافل ہیں عوام یا عام مسلمانوں کو کون پوچھتا ہے خواص میں زیادہ جاننے والا وہ شخص ہوگا جو یہ جانے کہ مجھے اس کا علم نہیں اور اس کے حاصل کرنیکی کوشش کرے یا جاننے والے کیطرف ہدایت کرے گزشتہ سال شرح چغمینی پڑھانے میں توس سمت کے بیان میں سمت قبلہ کا ذکر آگیا میں نے اس کی اہمیت ضرورت کے ساتھ لوگوں کی بے توجہی اور بے پرواہی اور جاننے والوں کی غلطی بیان کرتے ہوئے تقریر کیا کہ جو اپنے کو اس فن کا جاننے والا سمجھتے ہیں ان میں بعضوں نے یہ سمجھ لیا ہے کہ عرض البلد اگر عرض مکہ معظمہ سے زائد ہے تو جنوب کی طرف ذرا جھکتے ہوئے کھڑے ہوں گے اور اگر عرض بلد کم ہے تو شمال کی طرف مڑتے ہوئے کھڑا ہونا کافی ہے حالانکہ یہ کلیہ بالکل غلط بہترے بلاد شمالی ہیں اور سمت قبلہ بھی ان کا شمالی ہے یعنی اگر نقطہ مغرب سے شمال کی طرف انحراف کرینگے جب قبلہ کو منھ ہوگا بعض طلباء پر اس کا تصور دشوار ہوا انہوں نے اس کا استفتاء علماء ٹونک[1] رامپور[2] دہلی[3] لکھنؤ[4] دیوبند[5] سہارنپور[6] امرتسر[7] تھانہ بھون[8] اعظم گڈھ[9] کلکتہ[10] مدراس[11] حیدرآباد[12] کے پاس بھیجا ان میں اکثر نے سکوت فرمایا بعض نے اپنی عدم دلچسپی کا اظہار کیا خیر این ہم غنیمت است آدمی نہ جانے اور یہ جانے کہ ہم نہیں جانتے تو چنداں مضائقہ نہیں بعض نے اپنی عالم کہلانیکی عزت کو محفوظ رکھنے کیلیے جواب سے سرفراز فرمایا مگر ہزار افسوس کہنا پڑتا ہے کہ ایسے جواب سے ہزار درجہ بہتر تھا کہ وہ بھی سکوت کرتے اور جواب دینگے

ہر کس کہ نداند و بداند کہ بداند کے مصداق ہوئے سوال یہ تھا ۔ جناب[1] مولانا مولوی سید سلیم صاحب احمد صاحب ریاست ٹونک جناب[2] مولانا مولوی محمد فضل حق صاحب پرنسپل مدرسہ عالیہ ریاست رامپور جناب[3] مولانا مولوی محمود صاحب رائی بیٹھ مدراس جناب[4] مولانا مولوی حفیظ اللہ صاحب ندوۃ العلماء لکھنؤ جناب[5] مولوی انور شاہ صاحب صدر المدرسین دیوبند جناب[6] مولوی سید سلیمان صاحب دار المصنفین اعظم گڈھ جناب[7] مولوی ابو الکلام صاحب آزاد کلکتہ جناب[8] مولوی کفایت اللہ صاحب دہلی جناب[9] مولوی ماجد علی صاحب صدر مدرس مدرسہ عالیہ کلکتہ جناب[10] مولوی عبد اللطیف صاحب مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور جناب[11] مولوی ثناء اللہ صاحب ایڈیٹر اہل حدیث امرتسر جناب[12] مولوی اشرف علی صاحب تھانہ بھون ضلع مظفر نگر ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کلکتہ، پٹنہ، گیا، الہ آباد کا سمت قبلہ شمالی ہے یا جنوبی۔ ایک مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ ان سب جگہوں کا قبلہ شمالی ہے چونکہ یہ سب شہر مکہ معظمہ سے زائد العرض ہیں اس لیے خیال ہوتا ہے کہ سمت قبلہ ان شہروں کا جنوبی ہونا چاہیے۔ نیز وہ یہ بھی فرماتے ہیں کہ سمت قبلہ میں عرض حرم سے عرض البلد کے زائد یا کم ہونیکا اعتبار نہیں بلکہ عرض موقع کے زاید یا کم ہونے پر انحراف کا مدار ہے عرض موقع کیا چیز ہے اور سمت قبلہ نکالنے کا کیا قاعدہ ہے اور ان سب شہروں میں سمت قبلہ کیلیے نقطہ مغرب سے شمال کو مڑنا ہوگا یا جنوب کو اور کس قدر کتنے درجے کتنے دقیقے انحراف سے مصلی کا رخ سمت قبلہ کو ہوگا بینوا توجروا

سب سے پہلے تھانہ بھون سے جواب آیا۔ "السلام علیکم میں سوال ہی نہیں سمجھا اور سمت قبلہ نکالنے کا قاعدہ کسی ہیئت داں سے پوچھا جاوے شاید مدرسہ دیوبند سے اسکا جواب موصول ہو سکے اشرف علی" اس کے جواب میں اسی دن یہ خط بھیجا گیا گرامی نامہ موصول ہوا میرا سوال یہ ہے کہ کلکتہ، پٹنہ، گیا، الہ آباد سے مکہ معظمہ پچھم دکھن طرف ہے اسلیے خیال ہوتا ہے کہ نماز پڑھنے میں قبلہ کی طرف رخ کرنیکی یہ صورت ہوگی کہ ذرا سا دکھن مڑتے ہوئے پچھم رخ کھڑے ہوں مگر ایک مولوی صاحب جو ہیئت داں ہیں یہ فرماتے ہیں کہ ان شہروں میں پچھم سے ذرا اُتر طرف مڑتے ہوئے کھڑے ہونے سے مصلی قبلہ رخ ہوگا یہ کہنا ان کا صحیح ہے یا نہیں اور نماز میں کس طرف مڑکر کھڑا ہونا چاہیے یا ٹھیک پچھم کیطرف بینوا توجروا قاعدہ سمت قبلہ کیلیے دیوبند خط لکھدیا ہے" اس خط کا جواب یہ آیا "۸۶" السلام علیکم ورحمۃ اللہ الجواب فی الدر: ہو فی القری والامصار محاریب الصحابۃ والتابعین وقال الشامی تحتہ فلا یجوز التحری معہا زیلعی بل علینا اتباعہم خانیہ ولا یعتمد علی قول الفلکی العالم البصیر الثقۃ ان فیہا انحرافا خلافا للشافعیۃ فی جمیع ذلک کما بسط فی الفتاوی الخیریۃ الخ وقال الشامی ایضا بعدہ قلیلا والظاہر ان الخلاف فی عدم اعتبارہا (النجوم) انما ہو عند وجود المحاریب القدیمۃ اذ لا یجوز التحری معہا کما قدمناہ لئلا یلزم تخطئۃ السلف الصالح وجماہیر المسلمین بخلاف ما اذا کان فی المفازۃ الخ ص۲۴۷ ج ۱ اس سے معلوم ہوا کہ جمہور مسلمین نے جس سمت پر مساجد بنائی ہیں انکو غلط نہ کہنا چاہیے پس تدقیقات مذکورہ فی السوال سے احتراز لازم ہے

اور اگر کوئی شخص اپنے قواعد کو صحیح گمان کر کے تھوڑا بہت تفاوت مساجد عامہ میں ثابت بھی کر دے تو اس سے سمت کا غلط ہونا لازم نہیں آتا جیسا کہ قول در (وبغیرہ) ای بغیر معاینہ اواجتہاد) کے تحت میں شامی کے ملاحظہ کرنے سے تحری معلوم ہو سکتی ہے اور دور والوں کو سوائے جہت کے اور کیا معلوم ہو سکتا ہے عین کعبہ کی طرف متوجہ ہونے کیواسطے ہمارے پاس کیا ذریعہ ہے واللہ اعلم" یہ جواب سوال سے جس قدر بے تعلق ہے اہل علم پر مخفی نہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ غلطی سے کسی اور جگہ کے استفتا کا جواب یہاں آگیا ہے اس میں ان باتوں کا جواب ہے جو سائل نے دریافت نہیں کیا اور جو باتیں سائل نے پوچھی تھیں ان کا جواب نہ آیا۔ سوال ۱ یہ نہ تھا کہ صحابہ کرام و تابعین عظام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے جو محراب بنوائے وہ معتبر ہیں یا نہیں جو عبارت درمختار سے جواب ہو نہ یہ سوال ۲ تھا کہ ان محرابوں کے ہوتے ہوئے تحری جائز ہے یا نہیں کہ عبارت زیلعی کی ضرورت ہو نہ یہ ۳ پوچھا گیا تھا کہ ہم کو ان کا اتباع کرنا چاہیے یا کیا کہ عبارت خانیہ لکھنے کی ضرورت پڑے نہ یہ ۴ دریافت کیا گیا تھا کہ فلکی کا ان مساجد میں انحراف کہنا قابل اعتماد ہے یا نہیں جو بعد کی عبارت اور فتاوی خیریہ سے استفادہ کا اشعار فرمایا جائے نیز سوال ۵ یہ بھی نہ تھا کہ قول فلکی کے اعتبار و عدم اعتبار میں اختلاف کس وقت ہے جو شامی کی دوسری عبارت لکھی گئی نہ یہ بات ۶ پوچھی گئی تھی کہ جمہور مسلمین نے جس سمت مساجد بنائی ہیں ان کو غلط کہنا کیسا ہے کہ اس جواب سے افادہ بخشا جائے کہ "ان کو غلط نہ کہنا چاہیے" نیز سائل ۷ نے یہ نہیں پوچھا تھا کہ جو شخص اپنے قواعد کو صحیح گمان کر کے تھوڑا بہت تفاوت مساجد عامہ میں ثابت کرے تو اس سے سمت قبلہ کا غلط ہونا لازم آتا ہے یا نہیں جو جواب میں ارشاد ہو کہ اس سے سمت قبلہ کا غلط ہونا لازم نہیں آیا نہ سائل ۸ نے یہ دریافت کیا تھا کہ دور والوں کیلیے اصابت عین چاہیے یا اصابت جہت کہ قول درمختار پیش کرنے اور شامی دیکھنے کی ہدایت فرمائی جاوے نہ سائل ۹ کا یہ سوال تھا کہ دور والوں کو سوائے جہت کے اور کچھ معلوم ہو سکتا ہے یا نہیں جو یہ جواب ہو کہ دور والوں کو سوائے جہت کے اور کیا معلوم ہو سکتا ہے" نہ سوال ۱۰ یہ تھا کہ دور والوں کیلیے عین کعبہ کی طرف متوجہ ہونے کا کوئی ذریعہ ہے یا نہیں کہ جواب میں ارشاد ہوا "عین کعبہ کیطرف متوجہ ہونیکا ہمارے پاس کیا ذریعہ" سائل ۱۱ نے اپنا خیال لکھا تھا کہ کلکتہ الہ آباد پٹنہ گیا میں دکھن طرف مڑکر کھڑا ہونے سے استقبال قبلہ

ہوگا اس کا جواب کچھ نہ آیا کہ یہ خیال صحیح ہے یا غلط سائل[۱۲] نے ایک مولوی صاحب کا قول لکھ کر کہ وہ ان شہروں میں ذرا اتر طرف مڑ کر کھڑے ہونیکو کہتے ہیں اس کی تصحیح یا تغلیط چاہی تھی اس کے متعلق بھی کوئی جواب نہ آیا کہ ان کا یہ کہنا صحیح ہے یا غلط پھر سائل[۱۳] نے صراحۃً نفس مسئلہ دریافت کیا تھا کہ ان شہروں میں نمازی کو کس طرف مڑ کر کھڑا ہونا چاہیے یا ٹھیک پچھم طرف اس کا کچھ جواب نہ آیا غرض سائل نے جن تین چیزوں کو دریافت کیا تھا اسکو تو ہاتھ نہ لگایا اور دس باتیں جو جواب میں تحریر کیگئی ہیں یہ وہ بالائی باتیں ہیں جن سے اصلا سوال نہ تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاید سمت قبلہ ہی کے متعلق اور کسی نے استفتا بھیجا ہو اور ان دس باتوں کو دریافت کیا ہو بھول سے اس کا جواب سائل کے پوسٹ کارڈ پر لکھا گیا اور یہاں کا پتہ لکھا ہونیکی وجہ سے یہاں چلا آیا اور سائل کے سوالوں کا جواب وہاں چلا گیا ہو خیر بہرکیف جو کچھ بھی ہو یہ جواب ایسا ہی ہے اس جواب کے سے نہ دینا بہتر تھا تھانہ بھون کے بعد دوسرا خط امرتسر سے آیا مگر جواب کے بدلے ایک مطبوعہ اشتہار تھا جس میں خریداری اخبار کی ترغیب کے علاوہ لکھا تھا کہ جواب کیلیے لفافہ کے علاوہ ایک آنہ غریب فنڈ کیلیے بھیجنا چاہیے تب جواب جائیگا چنانچہ ان کو جواب لکھا گیا۔

"مولانا المکرم وعلیکم السلام لفافہ موصول ہوا میں اس اعلان سے واقف نہ تھا ورنہ اس اضاعت مال کی نوبت نہ آتی۔ جواب کیلیے لفافہ اور غریب فنڈ کیلیے ٹکٹ ایک آنہ کا مرسل ہے مہربانی فرماکر جواب سے مطلع فرماکر ماجور ہوں بہتر ہو تا کہ عام افادہ کی غرض سے اخبار اہلحدیث میں شائع فرمادیتے" چنانچہ اس دفعہ یہ جواب وصول ہوا "ہندوستان کا سمت قبلہ جنوب شمال کے مابین ہے ہندوستان سارا حجر اسود کے کونے میں ہے شریعت نے اتنی موشگافی کی تکلیف نہیں دی مابین الجنوب والشمال قبلۃ واللہ تعالیٰ اعلم" مجھے مشہور مولوی فاضل کے اس جواب سے جس قدر تعجب ہوتا ہے اس سے زیادہ حیرت ہوتی ہے کہ جب یہی جواب دینا تھا تو جوابی پوسٹ کارڈ پر بھی آسکتا ہے یہ نہ سہی تو اشتہار کے لفافہ میں ایک پرزہ پر لکھکر بھیج سکتے تھے آخر اس کی کیا ضرورت تھی کہ سائل کا تین آنہ صرف کراکے ایک آنہ اپنے غریب فنڈ کیلیے وصول کریں اور جواب ایسا دیں کہ اس سے نہ دینا کہیں بہتر تھا۔ ارشاد ہوتا ہے کہ ہندوستان کا سمت قبلہ جنوب و شمال کے مابین ہے کیا ہندوستان کے ہر شہر ہر قصبہ ہر مقام

کا قبلہ ہر وہ نقطہ ہے جو مابین جنوب و شمال ہے ظاہر ہے کہ ایسا ہرگز نہیں بلکہ ہر مقام کا ایک
خاص نقطہ ہے جو مابین جنوب و شمال واقع ہے اور ان چار شہروں میں سمت قبلہ کیلیے خاص نہیں
نقاط سے سوال تھا تو تعبیر یہ عام گول مول بات سائل کو کیا فائدہ دے سکتی ہے اور اس سے کیا معلوم
کر سکتا ہے اور ان شہروں میں کس طرف منہ کر کے نماز پڑھنا حکم شرع سمجھیگا علاوہ بریں جنوب
شمال کے مابین تو سوائے ان دونوں نقطوں کے پورے دائرہ کو شامل ہے یہ بھی نہ لکھا کہ مابین جنوب
و شمال شرقاً یا غرباً کس طرف قبلہ ہے بلکہ اس کو ایسے نقطوں سے تعبیر کیا کہ شرقاً ہی ہونا متبادر
ہے کہ شمال و جنوب کے درمیان نہیں فرماتے بلکہ جنوب و شمال کے درمیان اور ظاہر ہے کہ
اسلامی عربی فارسی اردو رسم خط دہنے سے بائیں کو سطر جاتی ہے یوہیں دائرہ کھینچنے میں خط کا یہی حال ہے
تو جنوب و شمال کے درمیان سے وہی قوس متبادر ہو گی جو پورب طرف ہے تو مطلب یہ ہوا کہ ہندوستان
کا قبلہ پورب جانب جنوب و شمال کے درمیان ہے آگے ارشاد ہوتا ہے "ہندوستان سارا حجر اسود
کے کونے میں ہے" آج تک تو سب لوگ یہی کہتے سنتے آئے کہ ظرف کو مظروف سے بڑا ہونا چاہئے
برابر بھی ظرفیت کی صلاحیت نہیں رکھتا مگر یہ عجیب بات ہے کہ سارا ہندوستان جو ۸ درجہ عرض
سے ۳۴ درجہ عرض اور ۶۰ درجہ طول سے ۱۰۴ درجہ تک طولاً آباد ہے اتنی وسیع آبادی جس کا
رقبہ ۱۰ لاکھ پچاس ہزار مربع میل ہے وہ نہ ملک عرب نہ پورے صوبہ حجاز نہ شہر مکہ معظمہ نہ بیت اللہ
شریف نہ اس کی دیوار نہ حجر اسود بلکہ حجر اسود کے کونے میں ہے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اور اگر یہ مراد ہو کہ ہندوستان
حجر اسود کی سمت میں ہے تو یہ بھی غلط۔ حجر اسود خانہ کعبہ کی جنوبی دیوار میں ہے نہ شرقی میں اور اگر بالفرض
ہو بھی تو اس کو جواب سے کیا تعلق ہندوستان ۸ درجہ سے لیکر ۳۴ درجہ تک عرضاً آباد ہے اور
مکہ معظمہ ۲۱ درجہ ۳۰ دقیقہ عرض پر ہے۔

آگے ارشاد ہوتا ہے کہ "شریعت نے اتنی موشگافی کی تکلیف نہیں دی" جناب یہ مسئلہ کی تحقیق
ہے نہ موشگافی سائل نے تو صرف دقیقہ پوچھا تھا جو ایک میل سے کہیں زائد ہوتا ہے کیا میل بھر
موٹی چیز کے متعلق دریافت کرنیکو موشگافی کہتے ہیں اور تو فرضاً تکلیف نہیں دی تو ممانعت بھی تو
نہیں کیا ہے یہ آئے دن ان مسائل میں جو سنیوں کے خلاف آپ کے یہاں مروج و معتقد ہیں
تحریرات کا سلسلہ ہوا کرتا ہے کیا شریعت نے اس کی تکلیف دی ہے علاوہ بریں قرآن شریف

میں جو فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اور فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ کا حکم ہے بغیر علم اس کی تعمیل کس طرح ہو سکتی ہے کیا مابین جنوب و شمال کسی طرف منھ کر لیجے شطر المسجد الحرام ہو جائیگا کیا جناب کو خبر ہے کہ بیت المقدس کعبہ منسوخہ بھی بین الجنوب والشمال ہی ہے کیا آپ کی تحقیق میں خانہ کعبہ کی طرف منھ کیجئے یا بیت المقدس کی طرف ہر طرح نماز ہو جائیگی آگے ارشاد ہوتا ہے "مابین الجنوب والشمال قبلة" یہ آیت قرآن شریف کی تو ہے نہیں ضرور ہے کہ حدیث ہو گی اسلیے کہ قرآن و حدیث کے سوا اور کسی سے تو استناد ہی جائز نہیں حضرات فرمائی فرما کر ارشاد ہوتا کہ یہ حدیث کیسی ہے صحیح ہے یا ضعیف یا موضوع ہے اور کس کتاب میں کس محدث نے کن رواۃ کے ذریعہ اس کو روایت کیا ہے ترمذی اور ابن ماجہ ابن ابی شیبہ حضرت ابو ہریرہ اور ابن ابی شیبہ و بیہقی حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں مابین المشرق والمغرب قبلة اس حدیث صحیح کے معارض آپکی پیش کردہ روایت ہے ذرا تطبیق دید تجیے تو بہتر ہے کیا وہ ٹکڑا حدیث کا ہے یا اپنے جواب کو عوام کی نظر میں بھاری بھرکم بنانے کو جواب ہی کا ایک ٹکڑا عربی میں لکھدیا کہ عوام خیال کریں کہ جواب مدلل دیا ہے مگر یہ خیال نہ کیا کہ اہل علم جو آپکی اس اردو عبارت کو مہمل جانتے ہیں ہندوستان کا سمت قبلہ جنوب و شمال کے مابین ہے وہ آپ کی عربی مابین الجنوب والشمال قبلة کو بھی بے معنی جانیں گے پھر اس تطویل لاطائل کا کیا حاصل۔ کیا جناب کو وہ حدیث شریف یاد ہے اذا اتیتم الغائط فلا تستقبلوا القبلة ولا تستدبروها۔ واہ الشیخان اور آپ کے خیال میں مابین الجنوب والشمال قبلہ ہے تو قضاء حاجت یا استنجا کرنے کی کیا صورت ہو سکتی ہے سوائے اس کی کہ ٹھیک نقطہ شمال یا جنوب کو تاک کر استنجا کرے یا قضاء حاجت کو بیٹھے۔ کیوں جناب شریعت نے نماز کیلیے تو موشگافی کی تکلیف نہیں دی اور پیشاب پائخانہ کیلیے تو موشگافی ضرور کرنی ہی ہوگی ورنہ آپ کا فتوی صحیح مان کر اس حدیث صحیح متفق علیہ کی تعمیل کس طرح ہو سکیگی افسوس کہ اپنے اپنی موقوت ہی رکھنے کو جواب کی زحمت اٹھائی اس سے ہزار درجہ بہتر ہوتا کہ آپ جان لیتے کہ میں اس فن سے ناواقف ہوں اور واقف فن سے پوچھنے کی ہدایت کرتے۔ اس کے بعد تیسرا جواب جبل پور سے یہ آیا۔

الجواب حامدا و مصلیا و مسلما عرض بلد نصف النہار کی اس چھوٹی قوس کو کہتے ہیں جو معدل النہار

افق کے قطب کے درمیان ہو۔ پس ممالک مذکورہ چونکہ مکہ سے شرق کی طرف واقع یا شمال کیطرف تو طول بلد تو یقیناً ان ممالک کا مکہ سے زائد ہوگا۔ اب یہ دیکھا جائیگا کہ عرض بلد مکہ کے عرض بلد کے مساوی ہے یا کم ہے یا زیادہ تیسری صورت میں مغرب اور جنوب کے درمیان جنوب کے قریب سمت قبلہ ہوگا دوسری صورت میں مغرب اور شمال کے درمیان میں شمال کے قریب قبلہ ہوگا پہلی صورت یہاں ممکن نہیں پہلی صورت میں انحراف شمال اور جنوب سے مغرب کی طرف طول مکہ اور طول بلد کے فرق کے مقدار ہوگا اور نقطہ مشرق اور مغرب سے جنوب کی طرف مقدار فرق عرض بلد وعرض مکہ معظمہ کے اور دوسری صورت میں شمال اور جنوب سے مغرب کیطرف انحراف مقدار فرق طول مکہ معظمہ وطول بلد کرنا پڑیگا اور نقطہ مشرق اور مغرب سے شمال کی طرف بقدر فرق عرض بلد وعرض مکہ معظمہ (یہ مسئلہ ہیئت کے متعلق ہے اور تفصیل طلب جواب مختصراً لکھا ہے عام آدمیوں کے سمجھنے کا نہیں) واللہ اعلم" سائل نے چار باتیں دریافت کی تھیں اوّل کلکتہ، پٹنہ، گیا، الہ آباد کا سمت قبلہ کیا ہے دوم شمالی انحراف ان شہروں کا کہنا صحیح ہے یا نہیں سوم عرض موقع کی تعریف چہارم ان شہروں میں نقطہ مغرب سے کدہر اور کتنا انحراف کرنا ہوگا۔ افسوس کہ جواب میں ان چار باتوں سے کسی کو ہاتھ نہ لگایا۔ عرض موقع کی تعریف پوچھی تھی عرض البلد کی تعریف لکھی کیا عرض بلد اور عرض موقع دونوں ایک چیز ہیں اگر یہ معلوم تھا تو سوال ہی سے اس کا پتہ چلاتے کہ نیز وہ یہ بھی بتلاتے ہیں کہ سمت قبلہ میں عرض حرم سے عرض البلد کے زائد یا کم ہونیکا اعتبار نہیں بلکہ عرض موقع سے زاید یا کم ہونے پر انحراف کا مدار ہے" پھر ان بلاد اربعہ کو ممالک سے تعبیر کرتے ہوئے مکہ سے شرق یا شمال کی طرف واقع ہونے پر طول بلد کے زائد ہونے کو متفرع کرنا عجیب ہیأت دانی ہے۔ طول بلد میں شمال یا جنوب کو کیا دخل جب چار شہروں کا سمت قبلہ دریافت کیا گیا تھا اور وہ بھی نام بنام گنا دیے گئے تھے تو یہ تعمیم کہ یہ دیکھا جائیگا کہ عرض بلد مکہ کے عرض کے مساوی ہے یا کم ہے یا زیادہ آخر دیکھیگا کون سائل نے تو اسی لیے سوال کیا تھا کہ جناب مجیب صاحب ان چار شہروں کو دیکھیں کہ ان کے عرض کیسے ہیں مساوی ہے یا زائد یا کم مگر ان شہروں کا عرض بلد معلوم ہو جب تو دیکھیں کاش سائل کے ان الفاظ کو بغور دیکھتے کہ "چونکہ یہ سب شہر مکہ معظمہ سے زاید العرض ہیں" تو اس بے محل تشقیق میں پڑ کر تضییع اوقات نہ فرماتے اور غلط جواب دیکر اپنا بھرم نہ کھو لیتے ارشاد ہوتا ہے تیسری صورتمیں

مغرب اور جنوب کے درمیان میں جنوب کے قریب سمت قبلہ ہوگا اولاً یہ قاعدہ ہی بالکل غلط ہے اس صورت میں کہ بلد مکہ معظمہ سے طول وعرض دونوں میں زائد ہو جیسا کہ تیسری صورت میں فرض کیا گیا تھا کبھی ٹھیک نقطہ مغرب کو ہوتا ہے اور کبھی شمال کو اور کبھی جنوب کو شرح ملخص چغمینی میں فاضل رومی فرماتے ہیں واعلم ان سمت راس مکۃ فی ہذا القسم (ای الذی طولہ وعرضہ اکثر من طول مکۃ وعرضہا) یمکن یقع علی دائرۃ اول سموت البلد فیکون سمت القبلۃ نقطۃ المغرب والخط الذی علی صوبہا خط المشرق والمغرب وان یقع شمالیۃ منہا فیکون السمت فی الربع الغربی الشمالی من الافق وان یکون جنوبیۃ عنہا فیکون السمت فی الربع الغربی الجنوبی کما یقتضیہ العمل بما فی الکتاب علامہ برجندی حاشیہ میں فرماتے ہیں توضیح المقام ان دائرۃ اول السموت تقطع معدل النہار علی نقطتے المشرق والمغرب وغایۃ البعد بینہما انما ہی بقدر عرض البلد وکل من القسی الواقعۃ بینہما من دوائر المیل بل من انصاف نہار سائر الافاق اصغر من عرض البلد وکل قوس البعد من غایۃ البعد اصغر من الاقرب ویجوز ان یکون عرض مکۃ فی ہذا القسم بقدر قوس من ہذہ القسی فیکون سمت راس مکۃ علی اول السموت وسمت البلد وسمت القبلۃ نقطۃ المغرب و یجوز ان یکون عرض مکۃ اعظم من تلک القوس فیکون سمت راس مکۃ فی شمال اول السموت وسمت القبلۃ فی الربع الغربی الشمالی من الافق ویجوز ان یکون عرض مکۃ اصغر من تلک القوس فیکون سمت راس مکۃ فی جنوب اول السموت وحینئذ یکون سمت القبلۃ فی الربع الغربی الجنوبی من الافق کما ہو مقتضی العمل الذی ذکرہ المصنف یعنی جبکہ طول وعرض بلد طول وعرض مکہ معظمہ سے زائد ہو یعنی بلد مکہ معظمہ سے شرقی شمالی ہو تو ممکن ہے کہ سمت الراس مکہ بلد مفروض کے دائرہ اول السموت پر واقع ہو تو اس صورت میں سمت قبلہ ٹھیک نقطہ مغرب ہوگا اور جو خط اس پر ہو کر گزرے گا خط مشرق ومغرب ہوگا اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سمت الراس مکہ بلد مفروض کے دائرہ اول السموت سے شمالی ہو تو سمت قبلہ ربع غربی شمالی میں ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ سمت الراس مکہ بلد مفروض کے دائرہ اول السموت سے جنوبی ہو تو سمت قبلہ ربع غربی جنوبی میں ہو جس طرح اس نقشہ سے ظاہر ہے جو کتاب میں ہے برجندی کا خلاصہ یہ ہے کہ اس مقام کی تشریح یہ ہے کہ دائرہ اول السموت معدل النہار سے نقطہ مغرب ومشرق پر تقاطع کرتا ہے اور ان دونوں کا غایۃ البعد بقدر عرض البلد کے ہوتا ہے اور دوائر المیل کی جتنی قوسیں ان دونوں کے درمیان بلکہ تمامی آفاق کے نصف النہار

کی سب توسیں جوان دونوں کے درمیان ہوں گی سب عرض البلد سے کم ہونگی اور غایۃ البعد سے جو توس جتنی ہی دور ہوگی اقرب سے اتنی ہی چھوٹی ہوگی اور ہوسکتا ہے کہ مکہ معظمہ کا عرض اس قسم میں ان توسوں سے کسی توس کے مطابق ہو تو سمت الراس مکہ معظمہ کا اول السموت اور سمت البلد پر ہوگا اور سمت قبلہ بعینہ نقطہ مغرب ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ عرض مکہ اس توس سے زاید ہو تو سمت الراس مکہ معظمہ کا اول السموت کے شمال میں ہوگا اور سمت قبلہ افق کے ربع غربی شمالی میں ہوگا اور یہ بھی ممکن ہے کہ عرض مکہ اس توس سے کم ہو تو سمت الراس مکہ معظمہ کا اول السموت کے جنوب میں ہوگا اور اس وقت سمت الراس افق کے ربع غربی جنوبی میں ہوگا جیسا کہ مقتضی اس عمل کا ہے جو مصنف نے کتاب میں ذکر کیا ہے اسی مضمون کو اعلیٰحضرت امام اہلسنت مجدد مائۃ حاضرہ شیخ الاسلام والمسلمین مولانا شاہ احمد رضا خانصاحب نفعنا اللہ ببرکاتہ فی الدنیا والآخرہ اپنے رسالہ مبارکہ سمت قبلہ میں اس طرح تحریر فرماتے ہیں۔

"فصل طول اگر ۹۰ سے کم ہے تو عرض جنوبی میں یہ عمود سمت الراس سے ہمیشہ شمال کو گزریگا کہ اس عرض میں معدل سمت الراس سے شمالی ہے اور سمت الراس مکہ معدل سے شمالی تو عمود کہ نقطہ اعتدال سے نکلکر سمت الراس مکہ پر گزرتا ہوا نصف النہار سے ملا قطعاً سمت الراس بلد سے شمالی ہوگا مگر عرض شمالی میں تینوں حالتیں ہوتی ہیں اگر عرض عمود عرض البلد کے برابر ہے تو موقع عمود عین سمت الراس بلد ہے یعنی بلد کا اول السموت ہی سمت الراس مکہ معظمہ پر گزرا ہوا ہے اور اگر اس کا عرض عرض البلد سے زائد ہے تو موقع عمود سمت الراس سے شمالی ہوگا اور اگر عرض البلد سے کم ہے جنوبی ہوگا جیسا اس شکل سے ظاہر ہے۔




ا ساح ء افق شمالی ہو ب ہ ء اس کا اول السموت ب اس ء معدل النہار ح قطب شمالی۔ ظاہر ہے کہ اول السموت کا معدل سے فصل اعظم دائرہ نصف النہار پر ہ سا ہے کہ عرض البلد ہے پھر کم ہوتا گیا یہاں تک کہ نقطہ ب پر معدوم ہوگیا ح سا ح ل ح ک ح ی دوائر میلیہ میں جو

قطب سے نکلکر معدل سے ملے وہ اول السموت کے نقاط ہ عمہ ط سپہ کا معدل سے عرض بتاتے ہیں جن میں سب سے بڑا ہ ح ہے پھر ع ل پھر ط ک پھر س ی عرض نصف النہار سے جتنا فصل بڑھتا گیا ہے عرض اول السموت گھٹتا گیا ہے فرض کرو تین شہر مساوی العرض ہیں جنکا عرض عرض حرم سے زیادہ ہے اور فصل طول ۹۰ سے کم بوجہ تساوی عرض مواقع مذکورہ پر ان کے اول السموت کے عرض یکساں ہوں گے فرض کرو عرض ع ل عرض حرم سے زاید ہے اور ط ک مساوی اور اور س ی چھوٹا ان تینوں شہروں میں مکہ معظمہ سے جسکا فصل طول ل س ہے وہاں سمت الراس مکہ معظمہ ط نصف النہار ح ل پر ہے اور ازانجا کہ ع ل عرض حرم سے زائد ہے ط اول السموت ومعدل کے بیچ میں پڑیگا تو عمود ب ف کہ نقطہ اعتدال سے نکلکر سمت الراس حرم پر ہوتا ہوا نصف النہار سے ملا سمت الراس بلد سے جنوب کو پڑیگا اور جس کا فصل طول ک ہا ہے وہاں ط نصف النہار ح ک پر ہے اور ازانجا کہ ط ک مساوی عرض حرم ہے ط خاص اول السموت پر واقع ہوگا اور ب ہ اول السموت ہے وہی وہ عمود ہوگا کہ ب سے نکلکر ط پر گزرتا نصف النہار سے ملا اور جس کا فصل طول ی ر ہے وہاں ط نصف النہار ح ی پر ہے اور ازانجا کہ س ی عرض حرم سے چھوٹا ہے ضرور ط اول السموت سے باہر شمالی حصے میں رہے گا تو عمود ب م سمت الراس بلد سے شمال کو پڑیگا" آگے مجیب صاحب فرماتے ہیں "دوسری صورت میں مغرب و شمال کے درمیان میں شمال کے قریب قبلہ ہوگا اس صورت میں کہ بلد طول میں زائد اور عرض میں کم ہو ضرور قبلہ مغرب و شمال کے درمیان ہوگا مگر شمال کے قریب ہونا مطلقاً غلط ہے اس لیے عرض کم ہونے کی صورتیں کثیر ہیں ایک دقیقہ عرض سے ۲۱ درجہ ۳۹ دقیقہ عرض تک وسیع آبادی کو شامل اور ان سب جگہوں کا قبلہ نقطہ شمال کے قریب ہونا بداہۃً باطل جس طرح ان بلاد اربعہ کے متعلق شق ثانی حلیۂ صواب سے عاطل ہے اس لیے کہ پٹنہ گیا کلکتہ الہ آباد جس طرح یہ چاروں شہر مکہ معظمہ سے طول میں زاید ہیں یونہیں عرض میں بھی زائد ہیں کہ کلکتہ کا عرض ۲۲ درجہ ۳۵ دقیقہ ہے اور گیا کا ۲۴ درجہ ۴۸ دقیقہ اور پٹنہ کا ۲۵ درجہ ۳۶ دقیقہ اور الہ آباد کا ۲۵ درجہ ۲۷ دقیقہ ہے۔ آگے ارشاد ہوتا ہے "پہلی صورت یہاں ممکن نہیں کیوں آخر آپکے یہاں بھی کوئی ایسی چیز ہے جو ممکن نہو جب زائد العرض کا صغیر العرض ہونا ممکن پھر مساوی العرض ہونے میں کیا زہر گھل گیا کیا ۲۵ درجہ

۵ درجہ ہو سکتا ہے اور ۲۱ درجہ نہیں ہو سکتا ہے اور اگر واقعیت کے اعتبار سے دیکھیے تو یہ سب شہر مکۂ معظمہ سے زائد العرض ہیں نہ آپ کی دوسری شق قابل قبول ہے نہ اخیر والی جسے اول قرار دیا ہے پھر ارشاد ہوتا ہے پہلی صورت میں انحراف شمال اور جنوب سے مغرب کی طرف طول مکہ اور طول بلد کے فرق کی مقدار ہوگا کیا اس جواب میں اس امر کا سختی کے ساتھ التزام کر لیا گیا ہے کہ کوئی بات ٹھکانے کی نہ کہی جائیگی پہلی صورت یعنی طول زائد اور عرض بلد مساوی عرض مکہ ہو تو قبلہ مغرب کی جانب ہوگا تحفۃ الابرار مصنفہ مولوی غلام حسین جونپوری میں ہے "اگر در عرض متحد باشند و طول مکہ معظمہ کمتر بود دریں صورت سمت قبلہ نقطہ مغرب باشد" اور انحراف شمال اور جنوب دونوں سے مغرب کی طرف ہونا عجب پر اسرار فقرہ ہے اب ج د ایک دائرہ ہے آ نقطہ مغرب ہے ب نقطہ مشرق ج نقطہ شمال د نقطہ جنوب ہ نقطہ شمال سے مغرب کی طرف مثلاً بقدر ۲۵ درجہ ہے اور د نقطہ جنوب سے مغرب کی طرف اسی قدر انحراف ہے تو یہ کس طرح ممکن ہے کہ ایک موضع معین کا سمت قبلہ نقطہ ہ اور نقطہ و دونوں ہوں۔ علاوہ بریں مجیب صاحب نے صرف اسی پر بس




نہیں فرمایا بلکہ ارشاد ہوتا ہے "اور نقطہ مشرق و مغرب سے جنوب کی طرف بمقدار فرق عرض بلد و عرض مکہ معظمہ کے" حضور والا صورت تو فرض کی کہ عرض بلد مکہ کے عرض کے مساوی ہو پھر اس میں "مقدار فرق عرض بلد و عرض مکہ معظمہ کے" کہاں سے آئیگا کیا متساوی العرض شہروں میں بھی فرق عرض متصور ہے۔ بات اصل یہ ہے کہ نا واقف جب واقف کا رہنا چاہے تو جو کچھ کہہ جائے تعجب نہیں پھر دوسری صورت کا یعنی طول زائد اور عرض کم ہو حکم ارشاد ہوتا ہے اور وہ بھی اسی درجہ عامیانہ ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ بے سمجھے کسی کتاب کا ترجمہ کر دیا ہے اور اس بے سمجھی کو اس طرح چھپایا ہے کہ یہ مسئلہ ہیئت کے متعلق ہے اور تفصیل طلب جواب مختصراً لکھا ہے عام آدمیوں کے سمجھنے کا نہیں" تاکہ کوئی شخص مجیب صاحب کی بے سمجھی نہ سمجھے بلکہ اس بے معنی جواب کو پڑھکر یہ سمجھ لے کہ یہ علم ہیئات کا جواب ہے میرے سمجھنے کا نہیں ان شہری مولوی صاحب کے جواب سے تو سمت قبلہ کے مسئلہ میں اسی ضلع کے ایک دیہاتی مولوی کا جواب کچھ بالا ہی رہا اگرچہ اسمیں تمام مسئلوں کے

جواب نہیں ہیں نہ سب جوابات ہی مطابق واقع ہیں نہ دلیل مطابق دعویٰ ہے نہ عذر ہی قابل قبول ہے
سوال یہ ہے کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندوستان کا سمت قبلہ کیا ہے آیا یہ
مساجد جو سلف صالحین بنا کر گئے ہیں ان کا اعتبار ہے یا بروئے قاعدہ اہل ہیأت جو سمت نکلے
اس کا اعتبار ہے اور جو شخص بقاعدہ اہل ہیئت نماز پڑھتا ہو نماز اس کی ہوئی یا نہیں اور یہ
شخص تمام مساجد کو غلط بتاتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ سمت قبلہ اصلی میں اور سمت قبلہ مساجد
میں پانچسو کوس کا فرق ہے اور یہ شخص ایک مسجد کا امام ہے در حالت امامت سمت مساجد سے
انحراف کر کے نماز پڑھتا ہے اور مقتدیان اس کے اس سمت کو غلط جانتے ہیں ایسی حالت میں اقتدا
اس امام کی صحیح ہوگی یا نہیں بینوا بالدلائل والتفصیل و توجروا بالاجر الجزیل مسائل پانچ باتیں دریافت
کرتا ہے اور ان کا جواب تفصیلی مدلل بدلائل چاہتا ہے اس کے جواب میں ارشاد ہوتا ہے "الجواب
جو لوگ کہ بیت اللہ سے غائب ہیں ان کا قبلہ جہت کعبہ شریف ہے جس طرف میں کعبہ ہے اسی طرف
کو رخ کر کے نماز پڑھیں مثلاً جو لوگ کہ ہندوستان میں رہتے ہیں اور ہندوستان کا قبلہ مغرب کی
جانب ہے تو ان کو مغرب کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنی چاہیئے اگر جنوب و شمال کی طرف ان
کا منہ ہو جائیگا تو ان کی نماز نہوگی اور جو جنوب و شمال کے بیچ میں رہیں گے تو نماز ہو جائیگی اور اگر
کوئی شخص موافق قاعدہ ہیئت کے ساڑھے اکیس درجہ عرض کی طرف منہ کر کے نماز پڑھیگا تو اس
کی نماز بھی درست ہو جائیگی اسواسطے کہ مکہ معظمہ ساڑھے ۲۱ درجہ میں واقع ہوا ہے اور ایک درجہ
تقریباً ساٹھ میل کا ہوتا ہے تو جیسا نماز در مسجد والوں کی درست ہے ایسے ہی جو شخص ٹیڑھا ہو کر
نماز ادا کریگا درست ہوگی اسواسطے کہ محاذات عین بیت اللہ کی نہ اس شخص کو حاصل ہو سکتی ہے
جو موافق ہیئت کے ساڑھے اکیس درجہ میں نماز پڑھتا ہے اور نہ ان لوگوں کو حاصل ہو سکے ہے جو
اس درجہ سے داہنے بائیں ہو کر پڑھتے ہیں وجہ اس کی یہ ہے کہ درجہ ہوتا ہے ساٹھ میل کا اور بیت اللہ
کا عرض ہندوستان کی جانب سے کوئی بتیس ہاتھ کی مقدار ہے تو عین بیت اللہ کی طرف کیونکر
متوجہ ہو سکتا ہے لہذا یہ تکلف اس شخص کا اور اور مساجد کو غلط بتانا محض غلط و بے سود ہے سب کی نماز
درست ہے اور تفرقہ اور جھگڑا کرنا جماعت کا غلطی اس شخص کی ہے اور صورت بیت اللہ کی اور
اس کے محاذات کی درمختار اور اس کی شرح میں لکھی ہے جس کا جی چاہے دیکھ لیوے

اگر اس میں لکھی جاوے تو شاید فہم عام میں نہ آوے اسی لیے نہیں لکھی گئی فقط یہ جواب جس درجہ علمی شان اور حق صداقت سے گرا ہوا ہے اہل علم پر مخفی نہیں مگر ایک بات کا بہت سختی کے ساتھ لحاظ رکھا گیا ہے کہ توضیح اس انداز سے کی جائے کہ جسقدر زیادہ توضیح کیجائے اور اغلاق پیدا ہو اور دلیل میں اس امر کا اہتمام کیا گیا ہے کہ جس درجہ مدلل کیا جائے اسی قدر پادرہوا مضمون ہوجائے نفس جواب اس قدر کہ "جو لوگ کہ بیت اللہ سے غائب ہیں ان کا کعبہ جہت کعبہ شریف ہے جس طرف میں کعبہ ہے اسی طرف کو رخ کرکے نماز پڑھیں" درست ہے آگے مثال دیکر سمجھانے اور اس کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے "مثلاً جو لوگ ہندوستان میں رہتے ہیں اور ہندوستان کا قبلہ مغرب کی جانب ہے تو ان کو مغرب کی طرف منہ کرکے نماز پڑھنی چاہیے" اس توضیح میں ایک محض غلط بات بتائی گئی ہے کہ ہندوستان کا قبلہ مغرب کی جانب ہے۔ ہندوستان ایک بہت وسیع آبادی ہے تو ہر جگہ کا قبلہ ہرگز ہرگز مغرب کی جانب نہیں اور نہ ہندوستان والوں کو مطلقاً مغرب کی طرف منہ کرکے نماز پڑھنے کا حکم شرعی ہے اس توضیح نے اصل جواب کو بھی جھگڑے میں ڈالدیا کہ جہت کعبہ شریف کا مفہوم مجیب صاحب کے خیال میں وہ ہے کہ جسکی رو سے ہندوستان کا قبلہ مغرب کی جانب ہوتا ہے آگے ارشاد ہوتا ہے "اور اگر کوئی شخص موافق قاعدہ ہیأت ساڑھے ۲۱ درجہ عرض کیطرف موںھ کرکے نماز پڑھے گا تو اس کی نماز بھی درست ہوجائیگی" بالکل بے معنی فقرہ اگر اکیس درجہ عرض سے مراد مکہ معظمہ ہے تو اولاً کسی جگہ کی تعین صرف عرض سے نہیں ہوا کرتی شرق و غرب میں ہزارہا آبادی اس عرض پر بسی ہوئی ہیں جب تک طول نہ بیان کیا جائے کسی جگہ کی تعین ناممکن ثانیاً ساڑھے اکیس درجہ مکہ معظمہ کا عرض بھی نہیں ہے بلکہ پہلے ۲۱ درجہ ۴۰ دقیقہ لیا جاتا تھا جسنے حروف میں بلفظ کا قم لکھ سکتے تھے اور اب تحقیق سے ۲۱ درجہ ۲۵ دقیقہ ثابت ہوا ہے یعنی کا اللہ ثالثاً ساڑھے اکیس درجہ عرض کی طرف منہ کرکے نماز پڑھنے کی صورت کیا ہوگی اس کو تو بتایا ہی نہیں جو بہت زیادہ ضروری ہے رابعاً اگر ساڑھے اکیس درجہ عرض سے مراد مکہ معظمہ ہی ہے تو مطلب یہ ہوگا کہ اگر کوئی شخص مکہ معظمہ کی طرف منہ کرکے نماز پڑھیگا تو اس کی نماز بھی درست ہوجائیگی یہ افادہ کس درجہ بیمان سے بیرید خامساً پھر اس کو ایسے صریح گرے لفظ سے تعبیر کرنا کہ اس کی نماز بھی درست ہوجائیگی لیاقت وبلیت

کا دریا بہانا ہے آگے اس دعویٰ کو مدلل کرنیکی کوشش کی ہے کہ ارشاد ہوتا ہے "اسواسطے کہ مکہ معظمہ ساڑھے اکیس درجہ میں واقع ہوا ہے اور ایک درجہ تقریباً ساٹھ میل کا ہوتا ہے تو جیسا نماز اور مسجد والوں کی درست ہے ایسے ہی جو شخص ٹیڑھا ہو کر نماز ادا کریگا درست ہوگی" اولاً مکہ معظمہ کا ساڑھے اکیس درجہ میں واقع ہونا غلط ثانیاً ایک درجہ تقریباً ساٹھ میل کا ہونا بھی غلط ثالثاً ٹیڑھا ہو کر نماز پڑھنے والے کی نماز کو مطلقاً درست بتانا بھی غلط کسقدر انحراف چاہیے اور کسقدر انحراف تک نماز صحیح ہے فقہاء کرام نے متعدد بیان فرمایا ہے ان سب کی تحقیق کے خلاف یہ جدت ہے اور مطلقاً ٹیڑھا ہو کر نماز پڑھنے والے کی نماز کو درست بتانا اپنی زعم باطل کے نزدیک سب کی تصریح کو خاک میں ملا دینا ہے رالعاجب دعویٰ صرف اسی قدر تھا کہ جو شخص ساڑھے اکیس درجہ یعنی مکہ معظمہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھیگا اس کی نماز بھی درست ہو جائیگی تو اس کو اس دلیل سے مدلل کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی اور اس دلیل نے اصل دعویٰ پر کیا روشنی ڈالی درجہ کا میل بنانے سے کیا فائدہ ہوا اور تقریب کس طرح تمام ہوئی یہ سب باتیں قابل غور ہیں تقریب کا ناتمام اور اس دلیل کا بیفائدہ ہونا خود مجیب صاحب بھی سمجھتے ہیں اسی بنا پر پھر دوسری دلیل کی ضرورت پڑی جس کو ان لفظوں سے افاضہ فرمایا ہے "اس واسطے کہ محاذات عین بیت اللہ کی نہ اس شخص کو حاصل ہو سکتی ہے جو موافق ہیئت کے ساڑھے اکیس درجہ میں نماز پڑھتا ہے اور نہ ان لوگوں کو حاصل ہو سکے ہیں جو اس سے داہنے بائیں ہو کر پڑھتے ہیں" یہ دلیل بھی عجیب زبردست دعویٰ ہے جسکا سر نہ پاؤں محاذات عین بیت اللہ ہونا کو بنا محال عقلی ہے کہ کسیکو ہو ہی نہیں سکتی ہے نہ اس کو جو عرض حرم کے موافق نماز پڑھے نہ اسے جو اس سے داہنے پڑھے نہ اسے جو عرض حرم سے بائیں نماز پڑھے فقہائے کرام نے غائب کیلیے محاذات عین بیت اللہ کا حکم نہیں دیا اس لیے کہ اس میں دقت ہے یا اس کی وجہ یہ بتائی ہے کہ یہ محال عقلی ہے اس کا وجود ہی ممکن نہیں آخر علمائے کرام نے، واقفان ہیأت نے ایسی صورتیں بیان کی ہیں کہ اس کے موافق مصلی کھڑا ہو تو سر مو بھی تفاوت نہ ہو کیا ان لوگوں نے محال کو جائز کر دیا زیادہ نہیں تو صرف رسالہ توشیحہ ہی محقق علی توشیحہ کا ملاحظہ کیا جائے مختلف الطول کے بارے میں جس طرح ہندوستان ہے فرماتے ہیں "و اگر در طول موافق نباشد تفاوت مابین الطولین را بر پانزدہ درجہ ساعتی گیریم وانچہ کم از

پانزدہ باشد ہر درجہ را چہار دقیقہ ساعتی گیریم آنچہ برآید از ساعات و دقایق نگاہ داریم روزی ما رصد کنیم کہ آفتاب در آں روز بدرجہ ہشتم جوزا یا درجہ بست ودوم سرطان تحویل کند ہیں دراں روز چوں از نیمروز بمقدار ساعات و دقایق کہ نگاہ داشتہ ایم گزرد ظل مقیاس سمت قبلہ بود اگر طول بلد بیش از طول مکہ باشد والا پیش از نیمروز مقدار ساعات و دقایق مذکور ظل مقیاس خط سمت قبلہ بود و قبلہ در خلاف ظل بود" اسی کو تشریح الافلاک میں ان لفظوں سے افادہ فرمایا "طریق آخر اسہل من الاول تاخذ یوم کون الشمس فی احد الجزئین السابقین (ای ثامنۃ الجوزاء والثالثۃ والعشرین من السرطان) لکل خمس عشرۃ درجۃ من التفاوت بین الطولین ساعۃ و لکل درجۃ اربع دقائق فاذا مضی من نصف النہار بقدر ما معک من الساعات والدقائق ان زاد طول البلد او بقی لہ بقدرہ ان نقص فظل المقیاس ح خط سمت القبلۃ وہی الی خلاف جہۃ الظل" صاحب تصریح اس کی دلیل اس طرح بیان کرتے ہیں "لان دائرۃ الارتفاع تمر ح بسمت راس مکۃ ایضا والظل یکون فی سطحہا فخط الظل ہو خط سمت القبلۃ فما یحاذی احد طرفی ہذا الخط من اجزاء دائرۃ الہندیۃ یکون نقطۃ سمت القبلۃ" اور نقطہ سمت قبلہ وہی نقطہ ہے کہ جو شخص اس طرف مونھ کرے اس کا منھ کعبہ معظمہ کی طرف ہو من واجہہا واجہ الکعبۃ علامہ موسیٰ رومی شرح ملخص چغمینی میں اسقدر اور زیادہ فرماتے ہیں فالمصلی اذا جعلہ بین قدمیہ وسجد علیہ مواجہا الی اصل المقیاس یکون مواجہا للقبلۃ ماتن نے یہ طریقہ صرف ان دو قسموں کیلیے بیان کیا تھا کہ جس کا عرض مساوی عرض حرم ہو اور طول کم اور جس کا عرض مساوی ہو اور طول زیادہ حالانکہ یہ قاعدہ صرف انہیں دو قسموں کے ساتھ مخصوص نہ تھا بلکہ اسیلیے فرماتے ہیں وانت خبیر بان ہذا الطریق لایختص بہذین القسمین وان لم یعم جمیع الاقسام لابتنائہ علی اختلاف الطول کما لایخفی ومن قال انہ یعم جمیعہا فکانہ نظر الی ان حاصلہ استخراج سمت القبلۃ باخذ الظل عند کون الشمس علی سمت راس مکۃ ولاشک ان ذلک جار فی الجمیع" بات اصل یہ ہے کہ ماتن علیہ الرحمۃ نے یہ طریقہ صرف متساوی العرض کیلیے بیان کیا تھا وان ساوی عرضہ عرض مکۃ الخ اور علامہ محقق شریف نے تمام اقسام کیلیے عام فرمایا تھا اور حق نہ وہ تھا نہ یہ اسیلیے شارح نے قول فیصل فرمایا کہ نہ یہ طریقہ صرف متساوی العرض کی دو قسموں کے ساتھ مختص ہے اور نہ تمامی اقسام کو شامل ہے بلکہ اس قاعدہ سے ان تمام

جگہوں کا سمت قبلہ معلوم کیا جا سکتا ہے جو مکہ معظمہ سے طول میں متفاوت ہیں اور پھر محقق شریف
کی عبارت کی توجیہ فرماتے ہیں کہ ان کی تعمیم کا یہ مطلب ہو سکتا ہے کہ طول کے ذریعہ تمامی قسموں کے
سمت قبلہ کا استخراج ممکن ہے بہر حال ہندوستان سارا کا سارا عرض کے اعتبار سے مکہ معظمہ
کے ساتھ تینوں قسم کی نسبت رکھتا ہے بعض شہر اس کے متساوی العرض ہیں اور بعض کا عرض زائد
ہے اور بعض کا کم مگر طول میں سب کی ایک حیثیت ایک نسبت ہے کہ سب کا طول زائد ہے تو
اس قاعدہ سے تمام ہندوستان کا سمت قبلہ بآسانی معلوم کیا جا سکتا ہے اور اس نقطہ کی تمیز
و معرفت کی جا سکتی ہے کہ من واجہہا واجہ الکعبۃ پھر یہ کہنا کہ محاذات عین بیت اللہ کی نہ اس
شخص کو حاصل ہو سکتی ہے جو ساڑھے اکیس درجہ میں پڑ رہتا ہے اور نہ ان لوگوں کو حاصل ہو سکے
ہے جو اس درجہ سے داہنے بائیں ہو کر پڑ رہتے ہیں بالکل غلط سراپا غلط ہو گیا اور ثابت ہوا کہ محاذات
عین بیت اللہ کی اس شخص کو بھی ہو سکتی ہے جو ساڑھے اکیس درجہ میں پڑ رہتا ہے اور ان لوگوں
کو بھی حاصل ہو سکتی ہے جو اس درجہ سے داہنے بائیں ہو کر پڑ رہتے ہیں ہاں اس کے لیے علم رکھنا ہے
اور فن سے واقفیت چاہیے اور اس کے موافق کھڑا ہونا شرط ہے جناب مجیب صاحب دلیل پر
دلیل اور اس پر دلیل دیتے جا رہے ہیں مگر ابھی تک سیری نہیں ہوئی اسلیے پھر اس دلیل کو بھی
مدلل کرتے ہیں ارشاد ہوتا ہے وجہ اس کی یہ ہے کہ "درجہ ہوتا ہے ساٹھ میل کا اور بیت اللہ
کا عرض ہندوستان کی جانب سے کوئی بتیس ہاتھ کی مقدار ہے تو عین بیت اللہ کی طرف کیونکر
متوجہ ہو سکتا ہے" مشہور ہے کہ محقق وہ ہے جو مسئلہ کو دلیل سے ثابت کرے اور جو ایسا
قابل ہو کہ پھر دلیل کے اوپر بھی دلیل لائے وہ مدقق ہے لیکن خوبی قسمت سے ہمارے مجیب صاحب
کی قابلیت کا نمبر اس سے بھی بڑھا ہوا ہے یعنی پھر اس دلیل کو بھی جسے دلیل پر لائے تھے مدلل کرتے
اور دلیل کے ساتھ بیان کرتے ہیں اس لیے محقق اور مدقق دونوں سے آپ کا پایہ بڑھا ہوا ہے
یہ ضرور مرقق ہیں جس کے اصطلاحی معنی یہ رکھے جائیں کہ "دلیل علی الدلیل کو مدلل بالدلیل فرمانے
والے" اور جناب کی مرقق ہی ہونے کی وجہ ہے کہ یہ بات نہ چھوٹی کاف سے رکیک کہی بلکہ بڑی قاف
سے رقیق فرمائی کہ الفاظ بوجہ رقت معانی کو نہیں سنبھال سکے اور یہ صرف الفاظ ہی الفاظ رہ گئے
جس میں معانی کو سنبھالنے کی قوت ہی نہیں آپ خوب غور کیجیے اور مان لیجیے کہ درجہ ہوتا ہے

ساٹھ میل کا پھر دوسرا فقرہ کیا ہوا کہ بیت اللہ کا عرض ہندوستان کی جانب سے کوئی بتیس ہاتھ کی مقدار ہے شاید ابتدائی تقریر میں عرض سے مصطلح ہیأت مراد لیا مگر یہاں پر آکر وہ معنی ذہن سے جاتے رہے اور عرض بمعنی چوڑائی خیال کیا کہ بیت اللہ کی چاروں دیواروں سے وہ دیوار جو ہندوستان کے محاذات اس کی طرف ہے ۳۲ ہاتھ ہے ورنہ کسی جگہ کا عرض مصطلح ہیأت ۳۲ ہاتھ ہونیکے کیا معنی ہیں اور پھر کسی جگہ کا کچھ بھی عرض کیوں نہو کسی جانب سے کسی قدر ہونیکے کیا معنی ہیں بہر حال اس کلام میں جو نسے معنی بھر جائیں اور اس کو درست بھی مان لیا جائے تو اس پر عین بیت اللہ کی طرف کیونکر متوجہ ہو سکتا ہے کیونکر متفرع ہو سکتا ہے آخر ایک درجہ کے ۶۰ میل ہوئے اور بیت اللہ کا عرض ۳۲ ہاتھ ہونے سے عین بیت اللہ کی طرف متوجہ ہونیکا استحالہ کس طرح ثابت ہوا غرض اس عبارت سے اس قدر ضرور ثابت ہوا کہ مجیب صاحب نہ محقق ہیں نہ مدقق بلکہ مرقق ہیں کہ ساڑھے اکیس درجہ عرض میں نماز پڑھنے والے کی نماز درست ہونیکو اسواسطے کہ مکہ معظمہ ساڑھے اکیس درجہ میں واقع ہوا ہے الخ سے مدلل کیا اگر اسی پر بس فرماتے تو محقق ہوتے مگر پھر اس دلیل کو اسواسطے کہ محاذات عین بیت اللہ کی نہ اس شخص الخ سے مدلل کیا یعنی مسئلہ کی دلیل کو پھر مدلل فرمایا اگر اسی پر بس فرماتے تو مدقق کہے جانیکے مستحق تھے مگر اس پر بھی بس نہ فرمایا اور اس دلیل علی الدلیل کو وجہ اس کی یہ ہے کہ درجہ ہوتا ہے ساٹھ میل کا الخ سے مدلل کیا تو ضرور ایکا پایہ محقق اور مدقق سے بڑھا ہوا ہے جس کیلیے مرقق میں موزوں سمجھتا ہوں کہ آپ کی باتیں نہ صرف دقیق ہوتی ہیں بلکہ اس سے بھی افزوں رقیق فرماتے ہیں آگے ارشاد ہوتا ہے کہ "صورت بیت اللہ کی اور اس کے محاذات کی درمختار اور اسکی شروح میں لکھی ہے جس کا جی چاہے دیکھ لیوے اگر اس میں لکھی جاوے تو شاید فہم عوام میں نہ آوے اس لیے نہیں لکھی گئی" کیا سراپا اسرار ارشاد ہے درمختار اور اس کی شروح جو عربی میں ہے اس کے متعلق تو یہ وسعت ارشاد ہے کہ جس کا جی چاہے دیکھ لیوے یعنی سب کے سمجھ میں آجائے گی ورنہ پھر دیکھنے کا فائدہ ہی کیا ہوا اور جس کا جی چاہے صرف علماء کے ساتھ مخصوص کرنا محض بے معنی کہ علماء کو دیکھنے کی ضرورت ہی کیا ہے اس وقت یوں کہا جاتا کہ یہ مسئلہ درمختار اور اس کی شروح میں لکھی ہوئی ہے اور علماء سے مخفی نہیں یا علماء دیکھ سکتے ہیں نہ کہ یہ تعمیم کہ جس کا جی چاہے دیکھ لیوے تو عربی تو سب کے سمجھ میں آجائے اور اگر اس کا اردو ترجمہ فتوی ہی میں مجیب صاحب لکھیں

تو شاید سمجھ میں نہ آئے مادری زبان میں ہونے کی وجہ سے اور اچھی طرح بوضاحت سمجھ میں آجائیگی یا عربی سمجھ میں آجائے گی اور اردو سمجھ میں نہ آئیگی ہاں شاید وہ اہل ہو یہی کہ وہ فن کے نہ جاننے والوں کی ہو تو البتہ شاید فہم عام میں نہ آئیگی ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم غرض سمت قبلہ کا مسئلہ عالم کہلانیوالوں سے اس درجہ بعید ہو رہا ہے جس کیلیے یہ مثالیں زمانہ کے چار فتوی کافی ہیں میں بہت وقعت کے ساتھ اُن لوگوں کو دیکھتا ہوں جنھیں اپنے ناواقفیت کا علم ہے اور انہوں نے باوجود جوابی کارڈ کے بھی جواب سے یکدم خاموشی اختیار کی اور اجر کم علی الفتیا کے مصداق نہ بنے اور میں غایت درجہ عزت سے مخلصی مولوی سید سلیمان صاحب کو دیکھتا ہوں کہ جرأت ایمانی و اخلاقی سے کام لیا اور صاف لکھدیا کہ مجھے اس فن سے دلچسپی نہیں آپ فلاں شخص سے رجوع کیجیے اور میں بہت ہی شکر گزار ہوں اور دل سے قدر کرتا ہوں اپنے دیرینہ مخلص جناب مولوی عبد اللہ صاحب احقر کی جنہوں نے اس کا قاعدہ لکھکر مجھے ممنون بنایا اور اپنی تصنیف سے دو مفید رسالہ بھیجکر مجھے شکریہ کا موقع دیا جزاہ اللہ تعالیٰ عن الاسلام والمسلین خیر الجزا و سمت قبلہ نکالنے کے اگرچہ قواعد بہت ہیں جنمیں سے چند قاعدے فقیر نے رسالہ سلم الافلاک میں بیان کیے مگر اس جگہ میں مناسب سمجھتا ہوں کہ اعلحضرت قبلہ قدس سرہ العزیز کے رسالہ سمت قبلہ سے باب دوم پر اکتفا کروں جس کے دس قاعدہ تمام روئے زمین زیر و بالا بحر و بر سہل و جبل آبادی و جنگل سب کو محیط ہیں کہ جس مقام کا عرض و طول معلوم ہو نہایت آسانی سے اس کی سمت قبلہ نکل آئے آسانی اتنی کہ ان سے سہل تر بلکہ ان کے برابر بھی اصلا کوئی قاعدہ نہیں اور تحقیق ایسی کہ عرض و طول اگر صحیح ہوں و ان قواعد سے سمت قبلہ جمالکر استقبال کریں اور پردے اٹھادیے جائیں تو کعبہ معظمہ کو خاص روبرو پائیں قال رضی اللہ تعالیٰ عنہ و نفعنا بعلومہ و فیوضہ۔

## باب دوم بفضلہ تعالیٰ ہمارے ایجادی قواعد میں

(قاعدہ ۱) اگر فصل طول ۱۸۰ درجے اور مقام کا عرض جنوبی مساوی عرض شمالی مکہ ہو تو اس کا قبلہ ہر سمت قبلہ مکہ معظمہ ہوگا کہ اس صورت میں وہ مقام مکہ معظمہ کا نقطہ ظیر ہے یعنی وہ اور مکہ معظمہ زمین کے ایک قطر پر ہیں اس طرف مکہ معظمہ اس طرف وہ مکہ معظمہ میں جس وقت ٹھیک دوپہر ہوگا وہاں ٹھیک آدھی رات ہوگی مکہ معظمہ کی آدھی رات وہاں کی ٹھیک دوپہر ہوگا مکہ معظمہ میں جس وقت آفتاب طلوع

کریگا وہاں غروب ہوگا اور جس وقت غروب کرے گا وہاں طلوع ہوگا شرح ہیئتمیں میں لکھا کہ یہاں کا قبلہ سب سے سہل تر ہے کہ یہاں کوئی سمت متعین ہی نہیں بلکہ جدھر منہ کرو سب طرف قبلہ ہے اقول یہ صحیح نہیں ضرور یہاں قبلہ متعین ہوگا مگر ایک صورت میں اور اس کا حقیقۃً متعین کرنا واقع میں متعسر بلکہ متعذر ہے اور جگہ صدہا میل کے فاصلہ سے جہت نہ بدلتی یہاں ہاتھ بھر کے تفاوت سے بدل سکیگی وجہ یہ کہ یہ مقام مکہ معظمہ سے متحد ہے اور مکہ کا قبلہ عین کعبہ ہے اور وہاں عین کعبہ کا متعین کرنا کس قدر سخت دشوار ہے ہاں وہاں جو محل مقاطر کعبہ معظمہ ہو خاص اتنی جگہ میں البتہ یہ بات صادق ہوگی کہ جدھر منہ کرو سب طرف قبلہ ہے جیسے داخل کعبہ معظمہ میں کہ وہ جگہ جوف عین کعبہ ہے کہ محاذات کعبہ معظمہ میں زیر و بالا ساتویں زمین سے ساتویں آسمان تک سب کعبہ ہے مگر اس محل کا استخراج نہ متعسر بلکہ متعذر ہے طول و عرض شہر کے دیئے گئے ہیں نہ خاص کعبہ معظمہ کے پھر وہ کہ دیئے گئے ہیں خود مختلف ہیں اور ان کی غایت تقریب فسبحٰن من لا یحیطون بشئ من علمہ الا بما شاء البتہ اس تعذر کا یہ اثر ہوگا کہ وہ اس بلد کے مثل ہوگا جس میں اور کعبہ معظمہ میں ایسا حائل ہے جسے رفع نہیں کرسکتا کہ اس کا قبلہ جہت کعبہ ہے کما افادہ فی فتح القدیر اور جبکہ یہاں کوئی عین کعبہ نہیں بتا سکتا تو جہت کی تعیین تحری سے ہوگی واللہ تعالیٰ اعلم فقیر غفرلہ المولی القدیر کہتا ہے کہ مجھے ایسا یاد آتا ہے کہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے میرے پڑھنے کے زمانہ میں ایک تقریر میں فرمایا تھا کہ "طول و عرض اگرچہ شہر کے دیئے جاتے ہیں مگر ان کا حساب شہر کی مشہور جگہ سے لیا جاتا ہے" اور ظاہر ہے کہ مکہ معظمہ میں خانہ کعبہ سے زیادہ مشہور کون جگہ ہے مگر جو جگہ اس کے خلاف اسی عرض اور ۱۸۰ درجہ طول پر ہو ضرور نہیں اس کی مشہور جگہ مقاطر خانہ کعبہ ہی ہو غرض اس جگہ کی تعیین کی دشواری دقت نقد وقت ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**(قاعدہ ۲)** اگر فضل طول ۱۸۰ درجہ اور عرض اصلا نہ ہو یا شمالی ہو مطلقاً یا جنوبی ۲۵ ۲۱ سے کم تو اس کا قبلہ عین نقطہ جنوب ہوگا اور اگر جنوبی ۲۵ ۲۱ سے زائد قبلہ نقطہ شمال تنبیہ ہر جگہ ۲۵ ۲۱ سے عرض حرم مقصود ہے اگر اس سے کم و بیش تحقیق ہو تو وہی

**(قاعدہ ۳)** اگر فضل طول صفر ہو اور عرض اصلا نہ ہو یا جنوبی ہو مطلقا یا شمالی ۲۵ ۲۱ سے کم تو اس کا قبلہ عین نقطہ شمال ہوگا اور اگر شمالی ۲۵ ۲۱ سے زائد تو قبلہ نقطہ جنوب تنبیہ قاعدہ اولی

